# جملہ حقوق محفوظ ہیں


بارِاوّل ............ 2006ء

ناشرین ............ خواتین ڈائجسٹ

پریس ............ پرنٹ لائن

کمپوزنگ............ ایس ایم عامر

سول ایجنٹ

مکتبہ عمران ڈائجسٹ

37 اردو بازار کراچی


# انتساب

جس کی آمد نے مجھے ہر شے کی عظمت سے آگہی دی......

جس کی آمد نے مجھ پر انسان کے اشرف المخلوقات ہونے کا بھید کھولا......

جس کی آمد نے میرے قدموں میں جنت کا احساس- یا......

جس کی آمد کے بعد میں خودکو بہت اجلی بہت اچھی لگی۔

میرے ننھے عیسیٰ

**محمد اریب اشعر**

کے نام

# ''شہرِ وفا شعاراں''

توپھر یوں ہوا......
بستی بستی کوچہ کوچہ نگری نگری
تن تنہا جو پھری وفا
رسوائی کو اپنی ذات کا زخم بنایا
پتھر سی چوٹوں سے اس نے اپنا ہر انگ
اور دل جھلسایا
قسمت کو بنجر سا بنایا
تنہا آگ میں کود چکی تھی
ساری کشتیاں چھوڑ آئی تھی
اس کی خاطر اس دنیا میں
سر ڈھکنے کی جگہ نہیں تھی
ہر لہجے کو پتھر پایا۔ ہر چہرے کو حیراں پایا
تنہا رات تھی، طوفاں تھے اور دل میں آگ سی جھلس رہی تھی
پھر اک دن، اس کو اک شہر ملا
جسے وفا شعاروں کی بستی کہتے تھے
سب چہرے تھے اپنے اپنے، سب لہجے چارہ گر تھے
عیسیٰ نفس تھے، شبنم لمس تھے، چاندنی سے جادو گر تھے
وفا نے اس بستی کو اپنا مسکن ٹھہرایا
دنیا بھر کو ٹھکرایا
اسی شہر کے لوگوں کے کچھ قصے ہیں
پہلے میرے اپنے تھے
میری تنہائی کے ساتھی تھے
آج سبھی کی تنہائی کے حصے ہیں......!

# فہرست





# خواب دریچے

خبر تو لاتے رہے چاند کی ستاروں کی
مگر زمین پہ ہیں ہم سے بے خبر اب تک
پس حجاب ہے کیوں حسن معتبر اب تک
کسی کو ڈھونڈ رہی ہے مری نظر اب تک

**وہ** حویلی کے وسیع عریض علاقے میں داخل ہو چکا تھا دس کنال پر پھیلا ہوا حویلی کا یہ حصہ حویلی کے رہنے والوں یعنی مالکوں کے لئے مخصوص تھا۔ اس کے علاوہ اس طرح کے کئی چھوٹے بڑے حصے تھے۔ نوکروں کی رہائش گاہیں، مہمان خانے، فارم ہاؤس، گاڑیوں کے کھڑے کرنے کی جگہیں۔ یہ تو فقط اس تمام حویلی کا اک حصہ تھا۔ ایک ضروری مگر مختصر حصہ لیکن ہو سکتا ہے یہ حصہ اتنا بھی مختصر نہ ہو جتنا نظر آ رہا ہے۔ اس طرح کی حویلیوں میں کئی منزلیں اور تہہ خانے ہوتے ہیں۔ دل ہی دل میں اس نے اپنے

اس خیال کی تصدیق کی اور اپنا بیگ تھامے آگے ہی آگے چلتا رہا۔ تھوڑی تھوڑی دیر بعد اس کا پالا کسی نہ کسی گارڈ سے پڑ جاتا۔ اس سے پوچھا جاتا کہ وہ کون ہے اور کیوں منہ اٹھائے اندر چلا جا رہا ہے اور وہ نئے سرے سے ہر گارڈ کی تسلی کے لئے دہراتا کہ وہ چھوٹے وڈیرے آفتاب شاہ کا دوست نقاش حسن ہے۔ گارڈ فون پر اندر کہیں رابطہ قائم کرتا اور اسے چھوڑ دیتا۔ دو تین گارڈ نے پوچھ گچھ کی پھر اسے آگے کسی نے نہیں روکا۔ شاید اس کی شناخت کر لی گئی تھی۔

وہ آفتاب شاہ کا کلاس فیلو اور روم میٹ تھا۔ یونیورسٹی میں وہ دونوں ساتھ ہی پڑھتے اور اکٹھے رہتے تھے۔ یونیورسٹی ختم ہونے کے بعد آفتاب اپنے والد کے کہنے پر حویلی آ گیا اور اپنی زمینوں کی دیکھ بھال کرنے لگا اور نقاش حسن نے ایک ملٹی نیشنل کمپنی میں بطور منیجر ایڈمن جاب کر لی تھی۔ لیکن چند ماہ جاب کر لینے کے بعد اس نے مزید پڑھنے کا سوچا۔ یوں بھی جاب اس نے محض تجربہ کے لئے کی تھی۔ پیسے کی اسے کوئی ضرورت نہ تھی۔ اس کا باپ بزنس مین تھا اور اسے ہر ماہ اس کی ضرورت سے زیادہ پیسہ مہیا کرتا تھا لہٰذا اسے کسی نوکری کی شدید ضرورت نہیں تھی۔ ابھی آفتاب کی دعوت پر وہ جھنگ کے علاقے جھوک ضامن آیا تھا اور کچھ دن رہنے کا ارادہ رکھتا تھا۔

حویلی کے صدر دروازے کے اندر قدم رکھا ہی تھا کہ سامنے آفتاب کو اپنا منتظر پایا جو محبت بھری آنکھوں اور مسکراتے ہونٹوں کے ساتھ ویلکم کر رہا تھا۔ دونوں بغل گیر ہو گئے تھے۔ پھر وہ اسے وسیع و عریض لاؤنج سے گزارتا ہوا اوپر اپنے کمرے کے ساتھ ہی بنے بیڈ روم میں لے آیا۔ یہ بیڈ روم گیسٹ روم تو نہ تھا لیکن فی الحال اسے گیسٹ روم بنا دیا تھا۔ ایک ڈبل بیڈ' اس کے اوپر لگی ایک خوبصورت پینٹنگ' ایک رائٹنگ ٹیبل' اس پر لگے شیلف میں رکھی کئی کتابیں۔ گلابی کارپٹ اور گلابی لائنوں والے پردے۔ پہلی نظر میں دیکھ کے نقاش کو یہی لگا کہ جیسے یہ کمرہ کسی لڑکی کا ہو۔ آفتاب نے اسے اپنے ساتھ رکھنے کے لئے مہمان خانے کی جگہ یہاں گھر میں ٹھہرایا تھا تا کہ وہ اس کے پاس رہ سکے۔

''نقاش تم فریش ہو جاؤ۔ میں لنچ کا پتہ کرتا ہوں۔'' یہ کہہ کر آفتاب چلا گیا اور وہ باتھ روم میں چلا گیا۔ سفید تولیے سے منہ ہاتھ پونچھتا وہ باتھ روم سے باہر آیا تو اس کی نظر بیڈ کے اوپر لگی ایک پینٹنگ پر پڑی۔ گھنے اندھیرے جنگل کے لمبے درخت' خود رو جھاڑیاں اور ان میں پھنسی ہوئی ایک خوبصورت ہرنی۔ وہ کتنی دیر محویت سے اس تصویر کو دیکھتا رہا۔ اس میں کچھ تو ایسا تھا جو قابل غور تھا۔

کچھ دیر بعد آفتاب اندر آ گیا اور اسے کھانے کے لئے نیچے ڈائننگ روم میں لے آیا جہاں آفتاب کے والد سکندر شاہ بھی ہمراہ تھے۔ انتہائی روایتی انداز میں لنچ ہوا اور پھر آرام کے لئے اوپر چلا آیا۔

آرام دہ لباس زیب تن کیا اور باقی بیگ میں بند کپڑے نکالنے لگا۔ دیوار کے ساتھ کونے میں بیڈ کی ہم رنگ الماری تھی۔ وہ اپنے کپڑے اٹھا کے اس کی جانب بڑھا۔ اس کا پٹ کھولا۔ سامنے کئی خالی ہینگر



لٹکے تھے اور ایک ہینگر میں ایک سات رنگوں میں رنگی ہوئی چنری جھول رہی تھیں۔ نیچے کے خانوں میں ڈھیر ساری کتابیں تھیں۔ اس کے دل میں تجسس جاگا۔ وہ کارپٹ پہ بیٹھ گیا۔ اسے یہ جان کر حیرت ہوئی کہ وہ تمام کتابیں میڈیکل سے متعلق تھیں اور پورے تین سال کا کورس تھا۔ ہر کتاب کے اوپر ضحیٰ فاطمہ کا نام درج تھا۔ ان کتابوں کو کافی حفاظت سے رکھا گیا تھا۔ انہی کتابوں کے بیچ میں سے ایک سرخ جلد والی ڈائری اس کی جھولی میں آ کے گری۔ اس نے وہ ڈائری اٹھائی۔ کچھ دیر سوچا اور پھر اسے اٹھا کر بستر پر نیم دراز ہو گیا۔ ڈائری کی ورق گردانی کرنے لگا۔ یہ ڈائری بھی یقیناً ضحیٰ فاطمہ کی ہی تھی جہاں کئی صفحات چھوڑ کر تحریر درج تھی۔ اس نے تحریر پڑھنا شروع کی۔

''میرے دل میں' آنکھوں میں' زندگی میں خوابوں کے سر اٹھانے کی کوئی جگہ نہیں۔ میری عمر کی تمام لڑکیاں بے شک خواب دیکھتی ہوں مگر مجھے چاہ کر یا نہ چاہ کر بھی اپنے آپ کو ان سے دور رکھنا ہے۔ مجھے اس حویلی میں رہ کے' اس حویلی کے ہر ہر اصول کو نبھانا ہے چاہے اس کے لئے مجھے اپنے ہر خواب کی آنکھیں نوچنی پڑیں۔ اپنی ہر تمنا کا گلا اپنے ہاتھوں گھونٹنا پڑے۔ یہ حویلی میری زندگی کی شروعات بھی تھی اور یہی میرا اختتام ہے۔ میں اس کی سفاک چہار دیواری اور اس کے اندر بسنے والے بے رحم لوگوں سے بچ کر کہیں نہیں جا سکتی۔ کہیں بھی نہیں۔''

اس تحریر کے بعد کئی اوراق خالی تھے اور پھر ایک شعر اپنے ادھورے وجود پہ آنسو بہا رہا تھا۔

اس کی تنہائی ہی سہیلی تھی
ایک لڑکی تھی' اک حویلی تھی

''میں ڈاکٹر ضحیٰ فاطمہ آج کسی سے منسوب ہو گئی ہوں۔

آج کسی کی بیٹی سے کسی کی بیوی ہو گئی۔ چاہے زبردستی چاہے منظور ہو کے لیکن اس حقیقت کو کوئی بھی ٹھکرا نہیں سکتا۔ میرے بابا نے آج اس نمک کا بدلہ وڈیرے سکندر شاہ کو ادا کر دیا جو پچھلے تیئس سال سے ان کی حویلی میں کھاتے آئے ہیں۔ میری اعلیٰ تعلیم اور ڈاکٹر بننے کا خواب ضرور میرے بابا کا تھا لیکن اس کی تعبیر صرف سکندر شاہ کے ہاتھ میں تھی جسے اس نے پورا کر دکھایا اور پھر اس تکمیل کے بعد بدلے کی باری آئی اور آج بابا نے بدلہ اتار دیا۔ اپنی ڈاکٹر بیٹی کو ایک ان پڑھ' پاگل شخص کی بیوی بنا کر۔ میں نے آج اپنی زندگی کا سب سے اہم فیصلہ کیا ہے کہ میں ڈاکٹر ضحیٰ فاطمہ اب کبھی پریکٹس نہیں کروں گی۔ اپنی تعلیم' اپنے شعور کو اسی حویلی کے کسی کونے میں تا عمر دبائے رکھوں گی۔ فقط اس حویلی کی بہو کہلاؤں گی۔''

اس تحریر کے بعد ایک خلا تھا۔ ایک تشنگی تھی۔ ایک بھید تھا۔ وہ پڑھتے پڑھتے الجھتا جا رہا تھا۔ اپنے بستر سے اٹھا' کرسٹل کے گلاس میں ٹھنڈا پانی انڈیلا۔ اسے اٹھائے کھڑکی تک آیا۔ کھڑکی کا پردہ اٹھایا۔ باہر تنہا آسمان پر پورا چاند چمک رہا تھا۔ وہ اس عجیب لڑکی کی عجیب تحریر میں الجھ کے رہ گیا تھا۔ وہ کون تھی' کس کی

بہو' کس کی بیٹی تھی' کہاں تھی' تھی بھی یا نہیں' وہ بے قرار سا ہو اٹھا تھا۔

★

آج حویلی کی بہو کو حکم ملا کہ وہ سرونٹ کوارٹر چھوڑ کر حویلی کے اندرونی حصے کی مکین بن جائے۔ آنسوؤں کے ساتھ ہنسی بھی آئی۔ یہ لڑکی حویلی کی بہو تو آج بنی ہے۔ اس سے قبل تو وہ کریم بخش جو سکندر شاہ کا خاص بندہ ہے یا پھر خاص نوکر۔ اس کریم بخش کی بیٹی تھی جس نے جنم بھی اسی سرونٹ کوارٹر میں پایا۔ یہیں بڑی ہوئی۔ چند سالوں کے لئے شہر پڑھنے ضرور گئی تھی مگر اپنی اوقات نہ بھولی تھی اور آج حویلی کی بہورانی بننے کے بعد یک لخت اتنی مہنگی ہوگئی کہ خود کریم بخش اسے عزت اور اتنی وقعت سے دیکھتا ہے تبھی تو کہہ رہا تھا۔

''بڑے سائیں کا کہنا ہے کہ نکاح کے بعد ضحیٰ حویلی کی بہو ہے اور یہ اس کے شایان شان نہیں کہ وہ سرونٹ کوارٹر سے رخصت ہو۔''

حویلی کی بہو کے اندر سے ایک بیٹی بولی۔ ''بابا! بیٹیاں باپ کے دروازے کو پار کر کے جاتی ہیں اپنے گھر اور تیرا گھر تو یہی سرونٹ کوارٹر ہے ناں۔ میں کہیں نہیں جاؤں گی۔''

''بڑے سائیں کا حکم ہے بیٹی۔'' نمک پھر ابلنے لگے۔ جوش میں آ گیا۔ ''وہ مالک ہیں میری بچی!''

''نہیں بابا! وہ مالک نہیں' مالک کوئی اور ہے۔'' بیٹی کے جملے کے بعد کریم بخش کی آنکھوں میں وہ تاثرات ابھرے کہ بیٹی سے دیکھے نہ گئے اور چپ چاپ حویلی کی دہلیز پھلانگ آئی اور چکنے فرش پر چلتی ہوئی اپنے نئے نویلے کمرے میں آ گئی جس چکنے فرش پر بچپن میں اس کا بیٹھنا بھی معیوب سمجھا جاتا تھا۔

''اس اجنبی کمرے میں ڈائری لکھتے ہوئے چاند کو دیکھ رہی ہوں جو کہ فروسٹڈ گلاس کی کھڑکی میں اٹکا ہوا حیران کن آنکھوں سے میری جانب دیکھ رہا ہے اور مجھے پہچاننے کی کوشش کر رہا ہے کہ آج تک اس نے مجھے سرونٹ کوارٹر کی اس بوسیدہ کھڑکی سے ہی دیکھا ہے۔''

کتنی پرسوز تھی وہ تحریر۔ اگر ان لفظوں میں اتنا درد تھا تو کتنا درد نہ ہوگا اس لڑکی کے دل میں۔ وہ پرنم آنکھوں سے اوراق پلٹتا گیا۔

''آج کریم بخش کی بیٹی کی رخصتی ہوگئی اور وہ حویلی کی بہورانی بن گئی۔ انتہائی قیمتی لباس میں انتہائی بے وقعت وجود تھا۔ چم چم کرتے سنہرے زیورات کے پنجرے میں ایک معمولی وجود قید تھا۔ زندگی نے کیسی کروٹ کھائی۔ کتنے سوال تھے جو ابھی بھی مٹھیوں میں بھنچے ہوئے ہیں۔

''بابا! اگر تم نے مجھے یہی سزا دینی تھی تو مجھے تعلیم دینے کا' مجھ میں شعور پیدا کرنے کا ظلم کیوں کیا؟ اگر میں ان پڑھ ہوتی تو شاید خوش ہوتی اتنے زیور ملنے پر' اتنی بڑی حویلی کی مالکن بننے پر مگر اب ایسا نہیں۔



سجی سنوری ضحیٰ فاطمہ اب ضحیٰ افتخار بن گئی ہے۔ افتخار کے کمرے میں بیٹھی ہے جسے یہ علم تک نہیں کہ شادی کیا ہوتی ہے۔ دیکھا جائے تو میری بربادی میں اس بے چارے کا بھی تو کوئی قصور نہیں۔ وہ پولیو کا مریض ہے۔ ایک ٹانگ اور ایک ہاتھ سے معذور ہے۔ اس کی ذہنی سطح اب بھی پانچ چھ سال کے بچے کی طرح ہے مگر جو بھی ہے وہ میرا شوہر ہے۔ مجازی خدا' ایک بیوی' ایک انسان اور ایک ڈاکٹر کے ناتے اس کی خدمت کرنا' اس کی دیکھ بھال کرنا میرے فرض ہے۔ فرض اولین جسے آج سے مجھے نبھانا ہے۔ روز روز کی تنخواہوں والی نرسوں کی جگہ سکندر شاہ نے افتخار سکندر کے لئے ایک مستقل مفت نرس رکھ لی ہے۔ پڑھی لکھی' خوبرو اور باشعور۔''

ان لفظوں کو پڑھ کے نقاش حسن عجیب تکلیف سے گزر رہا تھا۔ کس درد کے عالم میں یہ لفظ لکھے گئے تھے۔ ایک نئی دنیا آباد تھی ان لفظوں میں جسے بوسیدہ کتابوں کے ڈھیر میں دفنا دیا گیا تھا۔ پڑھتے پڑھتے اسے کب نیند آ گئی تھی وہ جان ہی نہ پایا۔

★

وہ دن کا کوئی پہر تھا آفتاب شاہ دروازے پر دستک دیے جا رہا تھا۔ اس نے آنکھ کھولی۔ سورج کی شفاف روشنی کمرے کی کھڑکی سے پھوٹ رہی تھی۔ وہ اٹھا۔ دبیز قالین پر پاؤں رکھے تو ایک نرمی کا احساس ہوا۔ دروازہ کھولا تو آفتاب شاہ سامنے کھڑا تھا۔

''یار تم تو بھی گدھے فروخت کر کے سوئے ہو۔''

''دیکھ لو! تمہارے آرام دہ بستر نے اٹھنے ہی نہیں دیا۔'' نقاش نے مسکرا کر کہا۔

اچھا چلو ناشتا کر لیں۔ میں تمہیں گھر کے کچھ خاص لوگوں سے ملواتا ہوں۔ بابا سائیں تو زمینوں پہ چلے گئے ہیں اس لئے گھر کے سبھی لوگ زیادہ ایزی ہیں۔''

آفتاب نے آنکھ دبا کے کہا تو وہ مسکرا دیا۔

فریش ہو کر وہ آفتاب کے ہمراہ نیچے آ گیا جہاں ڈائننگ ٹیبل پر دو لڑکیاں اور دو لڑکے بیٹھے تھے۔ ''ڈیر تو یہ ہیں ہمارے دوست نقاش حسن فرام لاہور اور نقاش! یہ ہیں میری دو بہنیں شاہین اور سجل اور یہ دو چھوٹے بھائی علی اور انوار۔ علی نے لندن میں شادی کی ہے۔ ان کی مسز لندن ہی میں ہیں۔ یہ چھٹیوں میں یہاں آئے ہوئے ہیں۔'' آفتاب نے ان سبھی کا تعارف کروایا۔

''آفی بھائی! آپ کے دوست تو بہت ہینڈسم ہیں۔''

آفتاب کی بہن سجل نے انتہائی شوخ لہجے میں کہا۔ نقاش کو حیرت ہوئی۔ وہ ترشے ہوئے بالوں اور میک اپ زدہ آنکھوں والی اسے بڑی عجیب نظروں سے دیکھ رہی تھی۔ ''آپ کی شادی وادی تو نہیں ہوئی ناں۔'' یہ دوسری شاہین تھی۔ نقاش حیرت سے ان کی باتیں سن رہا تھا جو تین بڑے بھائیوں کے سامنے

ایسی باتیں کر رہی تھیں۔
''برا مت ماننا یار ان دونوں کو مذاق کرنے کی عادت ہے۔'' آفتاب نے اسے سمجھایا۔
''جی! اور آپ سب کو ہماری بات مذاق سمجھنے کی عادت ہے۔'' شاہین نے کہا اور وہ دونوں کھلکھلا کر ہنس دیں۔ ہلکے پھلکے ماحول میں پر تکلف ناشتا ہوتا رہا۔ وہ ابھی متلاشی تھا حویلی کے اس فرد کا جو یہاں کا فرد نہیں قیدی تھا یعنی صحیٰ فاطمہ کا لیکن اس طرح کی کوئی شخصیت ابھی تک سامنے نہیں آئی تھی۔ وہ آفتاب سے باتوں ہی باتوں میں پوچھ بیٹھا۔
''اور کون کون ہیں حویلی میں۔ میرا مطلب تمہاری مدر وغیرہ۔''
''یار امی جان کی تو کئی سال پہلے دل کے عارضے کے سبب ڈیتھ ہو گئی۔ پانچ سال قبل بڑے بھائی بھی روڈ ایکسیڈنٹ میں مارے گئے۔ ایک پھوپھو ہیں جو ان دنوں علاج کے لئے لندن میں ہیں۔ بس یہی ہیں ہم سارے لوگ۔'' آفتاب سلائس پر چکن اسپریڈ لگاتے ہوئے بولا اور ٹھنڈی سانس بھر کر رہ گیا۔
''ہاں البتہ نوکروں کی فوج ظفر موج ہے۔ کئی کی تو شکلیں بھی یاد نہیں رہتیں۔ وردیوں میں سبھی ایک سے لگتے ہیں۔'' آفتاب نے فخریہ لہجے میں کہا وہ تکلفاً مسکرا دیا۔
''آج میں تمہیں اپنی زمینیں دکھاؤں گا اور کل ہم یہاں سے دور فارم ہاؤس پر چلیں گے جہاں پر گھڑ سواری بھی کریں گے۔'' آفتاب نے اسے اپنا پروگرام بتایا۔
جب سبھی لوگ اپنے کاموں سے چلے گئے تو آفتاب اسے لے کر اپنی زمینوں کی سیر کے لئے نکلنے لگا۔ سفید کلف لگے کپڑوں میں آفتاب وڈیرہ لگ رہا تھا۔ نقاش نے اس کی خوب تعریف کی۔
''نقاش حسن! میری مانو تو تم بھی یہ جینز پینٹ تبدیل کر لو ورنہ تم زمینوں پر آنے والے ٹورسٹ کی طرح لگو گے۔'' آفتاب نے اسے مشورہ دیا۔
''مائی ڈیئر! میری ڈیل ڈول ایسی ہے کہ اگر میں اس طرح تیار ہوا تو تمہارے گاؤں کے لوگ تمہیں نہیں مجھے وڈیرہ سمجھیں گے۔'' نقاش نے کہا اور دونوں ہنس دیئے۔
''آؤ! میں تمہیں ایک خاص ہستی سے ملواؤں۔'' وہ اسے ساتھ لئے گھر کے کچن کی جانب آیا۔ نقاش کو حیرت ہوئی کہ وہ کچن میں اسے کسے ملوانے لے آیا ہے۔
''بھابی!'' اس نے کسی کو پکارا اور ایک عورت نے مڑ کر اس کی جانب دیکھا۔ ہلکے آف وائٹ پلین سوٹ میں ملبوس ایک سادہ سا سنجیدہ چہرہ' سنہری چشمے کے پیچھے چمکتی دو ذہین آنکھیں!
وہ دونوں چلتے ہوئے اس تک آئے۔
''نقاش! یہ میری بھابی ہیں۔ میرے مرحوم بھائی کی بیوہ اور بھابی! یہ ہیں میرے بیسٹ فرینڈ نقاش



حسن' جس کی باتیں میں آپ سے کرتا آیا ہوں۔''
''بہت خوشی ہوئی آپ سے مل کے۔ آفی بھائی آپ کی بہت باتیں کرتے ہیں۔'' ایک سنجیدہ مسکراہٹ اس چہرے پر ابھری۔
وہ دونوں پھر باہر آ گئے۔ ''گھر کی ہر امور کی ذمہ داری بھابی خوب نبھاتی ہیں۔ کچن انٹیریئر' مہمان سبھی کچھ وہ سنبھالتی ہیں مگر وہ بہت تنہا ہیں' بہت اکیلی' بھائی کی ڈیتھ کے بعد ان کی زندگی کا مقصد حویلی کی خدمت کرنا ہی رہ گیا ہے۔'' آفتاب اسے بتاتا رہا۔ ''جب سے میں یونیورسٹی سے آیا ہوں ان سے خوب دوستی ہو گئی ہے مگر پتہ نہیں وہ کیوں گریز کرتی ہیں۔ ایک بار بابا سائیں نے مجھ سے بات کی تھی کہ وہ بھابی کی شادی مجھ سے کرنا چاہتے ہیں مگر میں نے منع کر دیا۔ بس پھر یہ بات نہیں چھیڑی۔'' نقاش اس کی باتیں سنتا رہا اور ذہن صحیٰ فاطمہ کو تلاش کرتا رہا۔ پتہ نہیں وہ زندہ بھی ہے یا نہیں کہ وہ ڈائری چھ سال پرانی ہے جسے وہ اپنے سامان کا حصہ بنا کے آیا تھا اور ابھی جس کے بہت سے راز' بہت سے بھید اس کے منتظر تھے۔



''افتخار صاحب کی دیکھ بھال اور ذمے داری کے ساتھ ساتھ حویلی کے کئی امور کی دیکھ بھال شروع کر دی ہے جیسا کہ مالی' ڈرائیور' صفائی والوں اور ککس کی نگرانی۔ دل کے بہلانے کو غالب یہ خیال اچھا ہے کے مصداق اب ادھر ادھر کے کاموں میں خود کو بہلا کے زندگی کو مصروف کر لینا چاہتی ہوں تاکہ کوئی باغی خیال دل کے کواڑ نہ کھٹکھٹائے تاکہ خوابوں کا کوئی آزاد پنچھی اس قید خانے تک پہنچ نہ پائے اور حویلی کی بہورانی کے اندر سے صحیٰ فاطمہ کا وجود زندہ نہ ہو جائے۔''
ایک اور دل کو اداس کر دینے والا ورق تھا۔ کیا اتنا غم' اتنی تکلیف چند اوراق میں بند کی جا سکتی ہے۔ کیا چند کاغذ اتنا بوجھ ڈھو سکتے ہیں جتنا اس چھوٹی سے سرخ جلد والی ڈائری نے ڈھویا تھا۔ حویلی وہ تو یہاں گھومنے پھرنے' ریلیکس کرنے آیا تھا لیکن اس ڈائری نے تو اسے ایک عجیب کشمکش میں ڈال دیا تھا۔
سوچتے سوچتے اس نے ایک اور ورق پلٹا۔
''آج سکندر شاہ کی بھانجی نورین کی رسم مایوں تھی۔ پوری حویلی نور سے روشن تھی۔ کوئی کونا ایسا نہیں تھا جہاں پر قہقہے روشن نہ ہوں۔ حویلی کی پرانی رسوم کے مطابق رسم مایوں میں شرکت کرنے والیاں فقط سہاگنیں ہی ہوتی ہیں۔ کنواریوں اور بیواؤں کا اس رسم میں شریک ہونا منع ہوتا ہے سوئی سہاگن ہونے کے ناتے مجھے بھی بلایا گیا لیکن سوچتی ہوں پتہ نہیں میں سہاگن ہوں کہ نہیں۔ میرا سہاگ ہوتے ہوئے بھی نہیں ہے۔ کسی بھی نئی نویلی سہاگن کی طرح نہ گجروں کے پھول مجھے چھیڑتے ہیں اور نہ صبح بستر پر کانچ کی چوڑیاں بکھری ہوئی ملتی ہیں اور نہ سیج کی مسحور رعنائیاں میرے حصے میں آئی ہیں۔ سہاگنیں تو وہ ہوتی ہیں جن کی پہلی مانگ میں افشاں ہوتی ہے اور پھر گودیں ہری لیکن شاید میری قسمت میں کوئی رنگ نہیں' نہ

مانگ کی افشاں کا اور نہ گود کی شادابی کا۔

دلہن کو ابٹن اور تیل لگانے کے لیے سات سہاگنوں میں مجھے بھی شامل کیا گیا لیکن کاش کہ میری مانگ کا سایہ کسی نئی سہاگن پر نہ پڑے۔ میری بے رنگی کسی کو بھی بے رنگ نہ کرے۔'' تحریر کے اختتام پر نقاش حسن کا دل بے حد ملول ہو گیا تھا۔



''یار آفتاب! تمہاری حویلی کی کوئی لڑکی ڈاکٹر بھی ہے کیا؟'' نقاش کے اس اچانک سوال پر آفتاب بوکھلا سا گیا تھا۔

''کیوں' کیوں پوچھ رہے ہو تم؟''

''کچھ نہیں۔ ویسے ہی' اوپر میرے کمرے کی الماری میں میڈیکل کے کورس کی کتابیں کافی تعداد میں پڑی ہیں اس لئے۔'' نقاش بولا۔

''ارے ہاں! وہ میری بہن ہے نا شاہین اس کی کسی دوست کی ہیں۔ وہ پڑھ کے فارغ کرتی گئی اور شاہین گھر لیتی آئی۔ اسے ڈاکٹر بننے کا شوق تھا لیکن میرٹ نہ بننے کی وجہ سے پیچھے رہ گئی۔'' آفتاب نے لنگڑا سا بہانہ بنایا۔

''تو یار! تم لوگ سیلف فنانس پر بھی اسے ڈاکٹر بنا سکتے ہو۔ اگر اس کی اتنی ہی چاہت تھی تو۔'' نقاش نے کریدا۔

''چھوڑو یار! یہ باتیں بابا سائیں کے ڈپارٹمنٹ کی ہیں سو وہی سوچتے رہتے ہیں۔ ویسے بھی ہمارے یہاں لڑکیوں کی تعلیم سے زیادہ ان کے گھر بسانے کی ذمہ داری ہوتی ہے۔ پتہ ہے آج شام حویلی میں فنکشن ہے۔'' آفتاب نے بات کا رخ بدلا۔

''فنکشن! کیسا فنکشن؟''

بابا کی پولیٹیکل پارٹی کے کچھ ارکان ایم این اے بن گئے ہیں۔ اسی خوشی میں بابا نے آج شاندار دعوت دی ہے۔ حویلی کے مکینوں کے علاوہ باہر کے بھی کئی لوگ شریک ہوں گے اور میرے دوست ہونے کے ناتے تمہیں بھی آنا ہوگا۔''

''میرا آنا ضروری ہے؟'' نقاش نے ٹالنا چاہا۔

''بالکل ضروری ہے۔ کم از کم آج کی دعوت تو دیکھ لو۔ کل پرسوں تک یہ جشن جاری رہے گا لیکن شرفاء کے لئے لازم ہے کہ وہ آج ہی آجائیں۔'' آفتاب نے آنکھ دبا کر کہا۔

''ارے یار آج فیملی پارٹی ہے۔ کل سے رقص و سرور کی محفل ہوگی۔ تمہیں پتہ ہے کہ ہمارے ملک کے سیاستدان کیسے شوق رکھتے ہیں۔'' آفتاب نے عام سے لہجے میں کہا اور وہ اس کی بات سن کر چپ ہو گیا۔



وہ اس امید پر اس دعوت میں شریک ہوا تھا کہ ہو سکتا ہے کہ اس کی ملاقات ڈاکٹر ضحیٰ فاطمہ سے ہو جائے۔ آخر وہ حویلی کی بہو ہے لیکن حویلی کی بہت ساری بہوئیں ہیں۔ سکندر شاہ کے چار بھائی اور ان کے بہت سارے بچے اور ان سب کی بیویاں۔ پتہ نہیں ضحیٰ فاطمہ کس کی بہو اور کس کی بیٹی ہے۔ سکندر شاہ کے تینوں بیٹوں کو وہ جانتا ہے اور ایک مرحوم بھائی کی بیوہ سے وہ مل چکا ہے۔ ضحیٰ فاطمہ کے آسیبی چھلاوہ وجود نے اسے پریشان کر رکھا تھا۔

وہ بھری محفل میں موجود ہر لڑکی کے چہرے کو دیکھ رہا تھا اور ضحیٰ فاطمہ کو ڈھونڈ رہا تھا مگر کوئی بھی چہرہ اسے اس شخصیت' اس چہرے سے مشابہ نظر نہیں آیا۔ بیکری کی پیسٹریوں کی طرح سجائی عورتیں' بات بے بات کھوکھلے قہقہے لگاتی لڑکیاں۔ قیمتی ملبوسات اور زیورات کے اندر چھپی دوغلی ہستیاں۔

''نہیں' نہیں! ان میں سے کوئی بھی ضحیٰ نہیں''۔ اس کے دل کے اندر سے ایک آواز اسے مطلع کرتی۔ ضحیٰ اس طرح کی نہیں ہو سکتی۔ جس طرح اس کی باتیں' اس کی تحریریں' اس کے لفظ بناوٹ سے پاک ہیں وہ خود بھی اسی طرح کی ہوگی۔ وہ کھوکھلے قہقہے نہیں لگاتی ہوگی۔ اس کے ملبوسات میں یہ نمائشی پن نہیں ہوتا ہوگا۔ نہیں یہ جگہ ضحیٰ کے وجود کے قابل ہی نہیں۔'' وہ پل میں فیصلہ کرنے لگا۔

یہ نقاش حسن کو کیا ہو گیا تھا۔ چند ہی دنوں میں وہ کیوں اتنا بدل گیا تھا۔ ہر وقت ان دیکھے وجود کی تلاش میں' اس کے خیالوں میں رہتا۔ اپنی زندگی کے بجائے اس کی زندگی میں جی رہا تھا۔ اس کے درد سے' اس کے لفظوں سے' اس کی باتوں سے رشتہ جوڑ لیا تھا یا شاید اس سے محبت کرنے لگا تھا۔ اس کے دل میں کھڑے کھڑے ایک خیال آسمانی بجلی کی مانند کوندا تھا۔ وہ شیشے کا مشروب بھرا گلاس ہاتھ میں تھامے لرز اٹھا تھا۔ محبت..... محبت...... محبت......

''محبت کیا ایسے بھی ہو جاتی ہے۔ بنا دیکھے بنا جانے' بنا مانگے۔ کیا محبت میں محبوب کا چہرہ' اس کے خدوخال بھی کوئی معنی نہیں رکھتے۔ اس کا محبت کرنا نہ کرنا بھی کوئی معنی نہیں رکھتا۔ اس کا آنکھوں کے سامنے ہونا نہ ہونا بھی کوئی حیثیت نہیں رکھتا؟ وہ اپنے آپ سے پوچھ رہا تھا' نہیں ہوتا' بالکل نہیں ہوتا۔ محبت میں محبوب کا چہرہ' اس کے خدوخال' اس کا رنگ و روپ' اس کا سراپا' اس کی قامت بالکل بھی ضروری نہیں ہوتیں۔ اس کا سامنے ہونا نہ ہونا کوئی معنی نہیں رکھتا۔ معنی رکھتی ہے تو فقط ایک چیز کہ دل اسے مانگتا ہے' اسے چاہتا ہے' آنکھیں اس چہرے کو اپنے اندر اتار لینا چاہتی ہیں۔ ہونٹ اس کے لمس کو پانا چاہتے ہیں۔ ہاتھ اس کے ہاتھوں کو تھامنا چاہتے ہیں اور بس!'' دل کے اندر سے کسی ہمزاد کی آواز آئی۔

وہ پھر سراپا سوال ہو گیا۔ ''تو کیا مجھے بھی محبت ہے ضحیٰ فاطمہ کے ان دیکھے وجود سے؟''

ہمزاد پھر بول اٹھا۔ محفل کے شور میں بھی اس ہمزاد کی آواز کتنی نزدیک تھی۔ اسے ایسا لگا جیسے بس وہاں وہ دونوں ہوں۔ وہ اور اس کا ہمزاد۔

''صحیح اندازہ لگایا ہے تم نے دوست! تمہیں محبت ہوگئی ہے ضحیٰ فاطمہ سے ان دیکھی' ان جانی' نا آشنا ضحیٰ فاطمہ سے ورنہ تم اسے ڈھونڈتے کیوں۔ اس کا چہرہ ہر چہرے میں تلاش کیوں' اسے مانگتے کیوں؟''

''مگر مگر میں اس سے ملنا چاہتا ہوں۔ اسے دیکھنا چاہتا ہوں۔ اس کے دکھ درد دور کر کے اس سفاک حویلی کی سنگلاخ دیواروں سے نکال کر لے جانا چاہتا ہوں۔ اس کے خواب پورے کرنا چاہتا ہوں۔'' نقاش حسن کا دل پھر بولا اور ہمزاد مسکرا دیا تھا۔

''تو پھر ڈھونڈو اسے۔ وہ خود تمہارے سامنے تھوڑی آئے گی۔ وہ تو ایک ایسی شہزادی ہے جس کے جسم میں سوئیاں گڑی ہیں۔ ان سوئیوں کو نکالنے اور شہزادی کو آزاد کرنے کے لئے تمہیں ہی مشکی گھوڑے پر سوار ہو کر جنگل کے کیل کانٹے ہٹانے جانا ہے۔''

''اگر ایسا ہے تو پھر ٹھیک ہے' میں اس کو ڈھونڈوں گا۔ اسے اس حصار سے آزاد کرواؤں گا۔ اس کے تمام خواب پورے کروں گا۔'' وہ دل میں عہد باندھ کے محفل چھوڑ آیا تھا۔ اب اسے سب سے پہلے کریم بخش کو تلاش کرنا تھا سو وہ رات کے اندھیرے میں سرونٹ کوارٹرز کی جانب نکل آیا۔ راستے میں جگہ جگہ چوکیدار اور گارڈ تھے مگر اب اسے بھی آفتاب شاہ کے دوست کی حیثیت سے پہچانتے تھے۔ اسے سرونٹ کوارٹر تک پہنچنے میں میں کوئی مسئلہ درپیش نہیں آیا۔ وہ چلتا ہوا اس جگہ تک آ گیا جہاں دو چوکیدار آگ جلائے ایک دوسرے سے باتوں میں مصروف تھے۔ ان میں سے ایک نے اسے پہچان لیا تھا۔

''سرکار آپ یہاں' آپ تو چھوٹے سرکار کے دوست ہیں نا جو شہر سے آئے ہیں۔'' وہ اسے اپنی جانب متوجہ پا کر بولا۔

''ہاں میں وہی ہوں۔ تم کون ہو؟'' نقاش حسن اس کی جانب بڑھا تھا۔

''میرا نام ولی محمد ہے سرکار! میں مالی ہوں اور یہ میرا بھائی رحمو ہے۔ چوکیداری کرتا ہے۔ کھانا کھانے یہاں آیا تھا۔'' ولی محمد نے اپنا تعارف کروایا۔ معلومات حاصل کرنے کے لئے یہ شخص نقاش کو موزوں محسوس ہوا سو وہ وہیں بیٹھ گیا۔

''ولی محمد! کیا میں تم لوگوں کے ساتھ بیٹھ سکتا ہوں؟''

''کیوں نہیں سرکار! بیٹھیں بیٹھیں۔ کہیں تو کھانا لا دوں۔'' ولی محمد نے مہمان نوازی سے جذبے سے کہا۔

''نہیں میں نے پارٹی میں کھانا کھا لیا ہے۔'' وہ مسکرا دیا۔

''تو پھر چائے' بیڑی' قہوہ کچھ تو لیں سرکار۔'' ولی محمد کے بھائی نے کہا۔

''ہاں ایک کپ گرم چائے پلا دو۔

باہر تو کافی ٹھنڈ ہے۔'' اس نے دونوں ہاتھ رگڑ کر گرمی پیدا کی۔ ولی محمد کا بھائی اٹھ کر چلا گیا۔ ولی محمد



نے اسے اپنی چادر اوڑھنے کے لئے دے دی۔ یہ دوستی اور اپنے پن کا خلوص بھرا اظہار تھا۔ نقاش پہلے تو ادھر ادھر کی باتیں کرتا رہا پھر مقصد کی بات کی طرف آیا۔

''ولی محمد! کریم بخش جو وڈیرے سکندر شاہ کا خاص بندہ ہے وہ کہاں ہوتا ہے؟''

''کریم بخش' سرکار آپ اس کا کیوں پوچھ رہے ہیں؟'' ولی محمد نے پوچھا۔

''ویسے ہی یار! یونیورسٹی کے زمانے میں آفتاب اس کی اتنی باتیں کرتا تھا کہ اس کو دیکھنے کا شوق ہو گیا ہے۔ کھانا کھانے کے بعد چہل قدمی کرتا یہاں چلا آیا تو سوچا کہ چاچا کریم بخش کو بھی دیکھتا چلوں۔'' نقاش نے ہلکے پھلکے لہجے میں عذر تراشا۔

ولی محمد کچھ سوچتے ہوئے بولا۔ ''سرکار! مجھے حویلی میں کام کرتے ہوئے فقط ڈیڑھ سال ہوا ہے۔ تمام دن باغ کے پودوں' سبزیوں' کھیتوں اور فارم ہاؤس میں کام کرتے کرتے رات کو اتنا تھک جاتا ہوں کہ کسی کا حال جاننے کی خبر نہیں ہوتی لیکن یہ جو میرا بھائی ہے دین محمد یہ بتاتا ہے کہ کریم بخش وڈیرے سائیں کا قابل بھروسہ بندہ تھا۔ زمینوں کے حساب کتاب سے لے کر گھر کے امور تک سبھی کچھ کریم بخش کرتا تھا۔ انتہائی وفادار تھا۔ کوئی پانچ ساڑھے پانچ سال پہلے کی بات ہے کہ وڈیرے سائیں کے خاندان کے چند لوگ جن میں ایک بیٹا' ایک بھانجا اور دو بھانجیاں تھیں' کے ہمراہ شہر جاتے ہوئے ان کی گاڑی کا ایکسیڈنٹ ہوا تھا۔ وہ ایکسیڈنٹ اتنا خطرناک تھا کہ وڈیرہ سائیں کا بیٹا' بھانجیاں' بھانجا' ڈرائیور' کریم بخش سبھی مر گئے۔ بس میں یہی جانتا ہوں کریم بخش کے بارے میں۔'' ولی محمد چائے کی چسکیاں لیتا ہوا انتہائی افسوس سے بولا تو نقاش حسن کی حیرت اور افسوس کی انتہا نہ رہی۔ ضحیٰ فاطمہ کی تلاش جہاں سے شروع ہوئی تھی وہیں آ کر رک گئی تھی۔

''بڑا افسوس ہوا کریم بخش کی موت کا سن کر۔''

''اب تو بات بڑی پرانی ہو چکی ہے۔ کہنے والے تو کہتے ہیں کہ یہ ایکسیڈنٹ وڈیرہ سائیں کی مخالف سیاسی پارٹی نے جان بوجھ کر کروایا ہے تاکہ وڈیرہ سائیں کی کمر توڑ سکیں لیکن ہمارے وڈیرہ سائیں کو ماں کی دعائیں ہیں۔ ان کی کمر کبھی نہیں ٹوٹ سکتی۔'' ولی محمد فخریہ لہجے میں بولا۔

''لیکن ولی محمد! کریم بخش کی کوئی اولاد' گھر والے کوئی تو ہو گا یہاں۔'' نقاش نے کریدنا چاہا۔

''او جی رب سوہنے نے اس بے چارے کو ایک ہی بیٹی دی تھی۔ پتہ نہیں کہاں ہو گی مجھے زیادہ علم نہیں۔'' ولی محمد نے بے خبری ظاہر کی۔ پتہ نہیں وہ واقعی لاعلم تھا یا ڈھونگ رچا رہا تھا۔ بہر حال نقاش حسن مایوس ہو کر وہاں سے رخصت ہوا اور حویلی کے رہائشی حصے کی جانب قدم بڑھا دیئے۔ ضحیٰ فاطمہ ابھی تک ایک راز تھی' ایک بھید تھی۔

اگلے روز ایک اور جشن تھا۔ بقول آفتاب کے رقص و سرور کی محفل تھی۔ پچھلی رات بھی محفل میں پینا

پلانا معیوب نہیں سمجھا جا رہا تھا۔ عام تھا۔ ہر کوئی جام اٹھائے اپنی بیویوں کے سلیولیس بلاؤز والے شانے پر ہاتھ رکھے اپنے اسٹیٹس کا جھنڈا بلند کئے کھڑا تھا۔ وہ اپنے آپ کو ان سب میں بہت ان فٹ محسوس کر رہا تھا لہٰذا آج اس نے جانے سے معذرت کر لی اور طبیعت کی خرابی کا بہانہ بنائے بستر میں گھسا رہا۔ آفتاب اور باقی گھر والوں کا جانا شاید ضروری تھا سو وہ چلے گئے۔ وہ بستر پر لیٹا ضحیٰ فاطمہ کو پڑھتا رہا۔

''آج بابا مجھ سے ملنے آئے تھے مگر جب سے میں حویلی کی بہورانی بنی ہوں میرے بابا مجھ سے بچھڑ گئے ہیں۔ ناشناسا کی طرح ملتے ہیں۔ کھل کر بات نہیں کرتے۔ مالک اور نوکر کا فاصلہ بنائے رکھتے ہیں اور میں بھی اس فاصلے کو پھلانگ نہیں سکتی۔ شاید ابھی تک ان سے ناراض ہوں۔ پورا ایک سال گزرنے کے باوجود بھی۔

حویلی میں ہر طرف چہ میگوئیاں ہوتی ہیں۔ بڑی بہورانی ابھی تک ماں کیوں نہیں بنی۔ کیا وجہ ہے؟ شاید بانجھ ہوگی اور اب تو میں نے بھی تسلیم کر لیا ہے کہ میں بانجھ ہوں اور تاعمر بانجھ ہی رہوں گی۔ بابا کہہ رہے تھے کہ وہ شہر جا رہے ہیں۔ نورین کی ڈلیوری ہے۔ اسے اس کی بہن اور بھائی کے ساتھ لاہور لے جا رہے ہیں۔ مجھے بھی کسی بڑے ڈاکٹر کو دکھاتے آئیں گے تو میں نے شرم کا ہر پردہ ہٹا کر کہہ دیا کہ پہلے افتخار کے دماغ کا علاج کرائیں اور پھر انہیں شوہر کے منصب پر فائز کریں۔ بیمار میں نہیں افتخار ہیں اور شاید سکندر شاہ نے افتخار کو بھی کل لاہور کسی نئے ڈاکٹر کو دکھانے کے لئے بھیجنے کا فیصلہ کر لیا ہے۔''

اس کے بعد اگلے ہی صفحے پر دلدوز تحریر تھی۔

''بابا چل بسے۔ اب نہیں رہے۔ پوری گاڑی الٹ گئی۔ سبھی مر گئے۔ ضحیٰ فاطمہ آج یتیم ہوگئی اور بیوہ بھی۔''

ابھی وہ اس مختصر سی دو لائنوں کی تحریر کو پوری طرح پڑھ بھی نہ پایا تھا کہ ہر طرف تاریکی پھیل گئی۔ گھپ اندھیرا پھیل گیا۔ شاید بجلی چلی گئی تھی۔ اندھیرا ہونے سے خنک ماحول میں ایک خاموشی پھیل گئی تھی۔ وہ بستر سے اٹھا۔ ہاتھ پاؤں مارتا ہوا صوفے پر رکھے اپنے سفری بیگ کی جانب آیا اور سائیڈ پاکٹ سے اپنی ٹارچ نکال لی جو اسی طرح کے ہنگامی حالات کے لئے وہ ہمیشہ ساتھ رکھتا تھا۔ کمرے میں روشنی کا ایک دائرہ سا پھیل گیا۔ وہ چلتا ہوا دروازے تک آیا اور ہینڈل گھمایا۔ دروازہ کھلتے ہی قریب سے ایک نسوانی آواز ابھری۔

''خادم حسین! کیا ہوگیا؟''

''کچھ نہیں بی بی جی! حویلی کے اس پورشن کا فیوز اڑ گیا ہے۔ کچھ دیر میں جنریٹر آن کرتا ہوں۔'' نیچے کہیں سے آواز آئی۔ اس کمرے سے تھوڑی دور باہر ٹیرس تھا۔ وہ اسی جانب جانے لگا۔ ٹارچ اس نے



بند کی ہوئی تھی۔ اسے حیرت ہوئی کہ گھر کے سبھی افراد محفل میں ہیں تو پھر یہ خاتون کون ہیں۔ وہ دبے پاؤں چلتا ہوا ٹیرس کی جانب بڑھنے لگا پیچھے کسی کے سیڑھیاں اترنے کی آواز آئی یعنی کوئی ابھی نیچے کی جانب گیا تھا۔ وہ ٹیرس میں پہنچا تو سردی کی ایک شدید لہر کا احساس ہوا۔ اکتوبر کا مہینہ ختم ہونے کو تھا۔ سردی کی شروعات تھی مگر میدانی اور کھیتوں والے علاقے ابھی سے ٹھنڈے تھے۔ حویلی کے مہمان خانے سے موسیقی، طبلے اور گھنگھروؤں کی آوازیں آ رہی تھیں یعنی وہاں روشنی اور زندگی باقی تھی اور حویلی کا یہ پورشن اندھیرے اور خاموشی کا مسکن تھا اور ان دونوں حصوں کے درمیان آسمان پر ایک تنہا ابھرا چاند چمک رہا تھا۔ روشن بھی مگر خاموش بھی، زندہ بھی اور مردہ بھی۔ وہ چاند دیکھتے ہوئے آگے بڑھا تو پاؤں کسی چیز سے ٹکرا گئے چیز اس کے پاؤں پر آ گری۔ اس نے ٹارچ کا بٹن دبایا۔ چمکیلی روشنی کا دائرہ ایک میرون قلم پر پڑا جو کرسی سے گرا تھا اور نقاش کا پاؤں اسی کرسی سے ٹکرایا تھا۔ اس نے وہ قلم اٹھا کر کرسی پر رکھنا چاہا تو کرسی پر ایک ڈائری کو بھی الٹا رکھا پایا یعنی ابھی کچھ دیر پہلے یہیں بیٹھا کوئی ڈائری لکھ رہا تھا تجسس کے مارے نقاش نے وہ الٹی پڑی ڈائری اٹھا لی اور ٹارچ کی چمکیلی روشنی میں ایک تحریر اسے نظر آئی۔ اس کا دل دھڑک اٹھا۔ یہ سراسر وہی تحریر تھی۔

''سامنے والی حویلی کی منزل میں موسیقی کی آواز آ رہی ہے۔ طبلے، ڈھول، ہارمونیم اور ستار کی لے پر کوئی گنگنا گا رہی ہوگی تو کوئی جمنا بائی ناچ رہی ہوگی اور سبھی کے سبھی اہل سادات اس سے لطف اندوز ہو رہے ہوں گے۔ سوچتی ہوں ان سید زادوں کو ہر عورت کو کٹھ پتلی کی طرح اپنی ہتھیلی پر نچانا خوب آتا ہے۔ ضحیٰ فاطمہ بھی تو انہی میں سے ایک کٹھ پتلی ہے جو پچھلے چھ سال سے محو رقص ہے۔

یہ سراسر وہی تحریر تھی یعنی ابھی ابھی یہاں سے جو نسوانی آواز ابھری تھی، جو انجانا وجود گزرا تھا وہ ضحیٰ فاطمہ تھی۔ نقاش حسن کی ان دیکھی محبت، اس کی تلاش، اس کی تشنگی۔ وہ ڈائری کرسی پر رکھ کر ٹارچ کی روشنی میں دوڑا اور جلدی جلدی سیڑھیاں اترنا لگا۔ وہ اسے دیکھنا چاہتا تھا۔ اس کا چہرہ، اس کے ہاتھ، اس کی آنکھیں، بےقراری بڑھتی جا رہی تھی۔ فاصلہ گھٹتا چلا جا رہا تھا۔

اس حویلی کے نیچے والے پورشن کا کوریڈور لمبا تھا۔ گھپ اندھیرے میں لپٹا ہوا اور اس گھپ اندھیرے میں ایک موہوم ہی کرن پھوٹی تھی۔ قریب ہی کہیں موم بتی جلائی گئی تھی۔ اس نے اپنی ٹارچ بند کر لی اور اس ہستی کا دیدار کرنے کے لئے کھڑا ہو گیا۔

ہاتھ میں موم بتی تھامے ایک لڑکی اسی جانب آ رہی تھی۔ چہرہ، خدوخال زیادہ واضح نہ تھے۔ فقط لہراتے دوپٹے کا اودا رنگ ہی واضح تھا۔ وہ اس سے پہلے پہنچنا چاہتا تھا۔ وہ بےآواز قدم اٹھاتا سیڑھیوں کی جانب بڑھا اور سیڑھیاں چڑھتے ہوئے اس کا پاؤں لڑکھڑا گیا اور پھسل کر سیڑھیوں سے لڑھکا تھا۔ نیچے ایک گلدان تھا جس سے اس کا سر بری طرح ٹکرایا تھا اور بہت زور کی آواز آئی تھی۔ خاموشی

ٹوٹ کر بکھری تھی۔ پیتل کے قد آدم کے گملے کی آواز فرش پر گونج رہی تھی۔ وہ دوڑتی ہوئی آئی تھی۔

''کون ہے؟'' اور موم بتی کی روشنی اس کے چہرے پر ڈالی تھی۔ اس کی اپنی شکل ابھی بھی صاف نہ تھی۔

''ارے آپ! زیادہ چوٹ تو نہیں آئی۔'' اس نے اسے سہارا دے کر اٹھایا اور قریب ہی رکھے صوفے تک لے آئی اور پھر نجانے کہاں چلی گئی۔ کچھ دیر بعد پورا گھر روشنی سے جگمگا اٹھا تھا۔ بجلی آ گئی تھی اور ساتھ میں وہ بھی۔

اسے اپنی آنکھوں پر اعتبار کرنا مشکل تھا کہ اس کی آنکھوں کے سامنے آفتاب کی بھابی ضحیٰ فاطمہ کے روپ میں کھڑی تھی۔ تو کیا یہی ہے ضحیٰ؟ میری محبت' میری تلاش' میری تشنگی!

وہ فرسٹ ایڈ بکس اٹھائے اس کے قریب آ گئی۔

''میں تو سچ مچ بھول گئی۔ آفتاب بتا کر گئے تھے کہ آپ یہیں ہیں مگر مجھے خیال نہیں رہا۔ آئی ایم سوری! بجلی چلی گئی اور آپ نے خود کو اتنی چوٹ لگالی۔''

وہ کاٹن سے اس کا زخم صاف کر کے اس پر بینڈ ایج لگاتی رہی اور وہ اپنی محبت کے بنائے پیچ وخم میں مزید الجھتا گیا۔

☆

'یار! تم تو ٹھیک ہو جانے کے بجائے مزید بیمار پڑ گئے۔ بھابی بتا رہی تھیں کہ کل اندھیرے میں تم سیڑھیوں سے گرے تھے۔'' صبح ہی صبح آفتاب شاہ اس کے کمرے میں حاضر تھا۔ وہ خاموش ہونٹوں سے مسکرا دیا تھا۔

''میں نے تو سوچا تھا کہ تمہیں اپنے فارم ہاؤس دکھاؤں مگر قسمت کو کچھ اور ہی منظور ہے۔''

''کیا مطلب! میں سمجھا نہیں۔'' نقاش حسن سیدھا ہو کر بیٹھ گیا۔

''مطلب یہ کہ ادھر تم بیمار پڑ گئے اور ادھر بابا سائیں نے حکم دیا ہے کہ ہمیں یعنی ان کے تینوں بیٹوں کو ان کے ساتھ کراچی جانا ہے۔ کوئی پراپرٹی وغیرہ کے کیس کا چکر ہے۔ کورٹ میں ہم تینوں کے سائن اور پیشی کی ضرورت ہے۔'' آفتاب شاہ نے کہا۔

''اوہ! کتنے دن لگیں گے تمہیں وہاں؟'' نقاش حسن بولا۔

''بابا تو کہہ رہے تھے کہ ہفتہ لگے گا لیکن زیادہ بھی لگ سکتا ہے۔ ہفتے بعد علی کی لندن روانگی ہے۔ اس کو سی آف کر کے ہی آئیں گے لیکن مجھے تمہاری فکر ہے۔''

''میری فکر' وہ کیوں؟'' نقاش مسکرا دیا تھا۔

''یہی کہ تمہیں انوائٹ بھی خود میں نے کیا تھا اور جب تم آئے ہو تو میں جا رہا ہوں۔ بہتر ہے کہ تم



ہمارے ساتھ ہی کراچی چلو۔'' آفتاب نے پیشکش کی۔

''ارے میری فکر مت کرو۔ تم آرام سے جا کر اپنے کام نمٹاؤ۔ میری طبیعت ٹھیک نہیں ہے' آرام کروں گا۔ زیادہ بور ہوا تو تمہارے نوکروں کی فوج ظفر موج سے گپ لگا لوں گا۔'' اس نے مطمئن لہجے میں کہا۔ آفتاب بھی ایزی ہو گیا تھا۔

پھر آفتاب اس سے رخصت ہو کر بمع اپنے والد اور بھائیوں کے کراچی روانہ ہو گیا تھا اور نقاش حسن نے شکر کیا تھا کہ کم از کم اس کے پاس ایک ہفتہ ہے ضحیٰ فاطمہ سے بات کرنے کے لئے۔ اس نے ضحیٰ سے ملنے کا ارادہ کیا اور کپڑے چینج کرنے باتھ روم چلا گیا۔

باہر آیا تو حیران رہ گیا کہ جس چاند کو چھونے کی خاطر کتنی بلندیاں طے کرنی تھیں وہ چاند بذات خود چل کر دریچے میں آ بیٹھا تھا۔ وہ جو سوچ سوچ کر پریشان ہو رہا تھا کہ ضحیٰ فاطمہ کو کہاں ڈھونڈے گا لیکن ضحیٰ فاطمہ بنفس نفیس ناشتے کی ٹرالی اور فرسٹ ایڈ باکس کے ساتھ کمرے میں موجود تھی۔

''آپ' یہاں؟'' وہ حیرت سے بولا۔

''کیوں کیا مجھے یہاں نہیں آنا چاہیے تھا۔ ویسے میں آپ کی طبیعت پوچھنے اور آپ کا بینڈ ایج تبدیل کرنے آئی ہوں۔'' وہ مسکرا کر بولی تھی۔ نقاش حسن نے اپنی پیشانی پر زخم کی پٹی پر ہاتھ پھیر کر دیکھا۔ وہ تو اس زخم کو بھول گیا تھا۔

''اپنی ڈاکٹری سے مجبور ہو کر ہار مان ہی گئیں ناں۔'' اس کے لہجے میں محبت بھرا طنز تھا۔ وہ چونکی تھی جیسے بہت بڑی چوری پکڑی گئی ہو۔ بھید کھل گیا ہو۔

''ڈاکٹر' کون ڈاکٹر؟'' وہ گھبرا کر بولی تھی۔

''مجھے سب پتہ ہے ڈاکٹر ضحیٰ فاطمہ! مجھ سے کچھ چھپانے کی ضرورت نہیں۔'' وہ پر اعتماد تھا۔

''آپ کو آفتاب بھائی نے بتایا ہوگا۔'' وہ اپنے آپ کو سنبھال کر بولی۔

''مجھے آپ کے لمس نے بتایا۔ کل جس مہارت سے آپ نے میرے زخم کے خون کو روکا' پٹی باندھی' درد دور کرنے کی دوا دی' کوئی بھی عام گھریلو عورت ایسا نہیں کر سکتی۔'' اس نے ہلکے پھلکے لہجے میں کہا۔

''اچھا' اگر ایسا ہے تو واقعی آپ کے مشاہدے کی تعریف کرنی پڑے گی۔ اب چلیں آئیں' پٹی تبدیل کروائیں۔'' وہ بھی مسکرائی تھی۔

وہ کسی فرمانبردار بچے کی طرح آیا اور اس کے ساتھ رکھی کرسی پر بیٹھ گیا۔ اس نے پٹی کھولی' زخم کا معائنہ کیا۔

''ہوں! زخم پہلے سے کافی بہتر ہے لیکن مکمل طور پر مندمل نہیں ہوا۔ ابھی ایک دو بینڈ ایج اور کرنی پڑے گی۔ آپ کو بھلا کیا ضرورت تھی اندھیرے میں سیڑھیاں اترنے کی بلکہ سپرمین کی طرح اڑنے

کی۔ اس سفاک گملے کے ساتھ ٹکرانے کے بعد آپ کو تو ٹیٹنس کا انجکشن لگنا چاہیے تھا۔'' وہ کسی ماہر ڈاکٹر کی طرح دیکھتی ہوئی کہنے لگی اور وہ اس کی ہر ہر ادا کا بغور جائزہ لے رہا تھا۔

''مجھے تو اس حویلی کی ہر چیز میں سفاکیت نظر آتی ہے۔ پتہ نہیں آپ کیسے رہ لیتی ہیں ضحیٰ!'' وہ بولا تھا۔ وہ کھوسی گئی تھی۔

''بہتر ہوگا کہ آپ بھی مجھے آفتاب بھائی کی طرح بھابی ہی بلائیں۔ اس حویلی کی ہر چیز سفاک ہونے کے ساتھ بے حس بھی ہے۔ یہ دلوں کے جذبوں کو نہیں جانتی اس لیے محتاط رہنا ضروری ہے۔'' وہ دھیمے لہجے میں بولی۔ ڈیٹول میں بھیگا ہوا ٹھنڈا کاٹن اس کے زخم پر بارش کی ٹھنڈی بوند کی مانند پڑ رہا تھا جو پیاسی روح کو سیراب کرے۔

''میں سچ کہہ رہا ہوں ضحیٰ فاطمہ! آپ کو اپنے پیشے کے ساتھ یہ ظلم نہیں کرنا چاہیے تھا۔ آپ بہت اچھی ڈاکٹر ہیں۔ آپ کو یہ کام ادھورا نہیں چھوڑنا چاہیے تھا۔''

''مجبوری تھی۔ آپ کو میرے حالات کا علم نہیں۔'' وہ پل میں پرائی ہوگئی تھی۔

''اگر میں کہوں مجھے علم ہے تو؟'' وہ اپنے پن سے بولا تھا۔

اس اپنے اور پرائے پن کے درمیان پل بھر کو ایک خاموشی حائل ہوگئی تھی۔

وہ اٹھی' ٹرالی آگے سرکائی' فرسٹ ایڈ باکس اٹھایا اور جانے لگی۔

''ناشتا کر لیجیے گا۔ ملازم بھیجتی ہوں برتن اٹھانے کے لیے۔'' وہ اپنے سچ سے بھاگ رہی تھی۔ آئینہ اس کے روبرو آ کے کھڑا ہو گیا تھا اور وہ آئینے سے آنکھیں ملانا نہیں چاہتی تھی۔ یہ کون تھا جو اس کی ہموار زندگی میں اشتعال بن کر آ گیا تھا اور لہریں بنانے لگا تھا۔ یہ کون جادوگر تھا جو قید سے چھڑانے آ پہنچا تھا۔ اور وہ دھڑکتے دل کے ساتھ اپنے کمرے میں آئی تھی اور چھ سال بعد اس نے جانا تھا کہ اس کا دل سینے کی قید میں اب بھی دھڑکتا ہے۔

☆

وہ اپنی ڈائری کے ہمراہ ٹیرس میں موجود تھی۔ رات کا کافی حصہ گزر چکا تھا۔ آسمان پر کہیں کہیں بادل تھے جو ڈھلتے دنوں کے آدھے چاند کی روشنی کے بیچ حائل تھے۔ وہ اپنے آپ میں' اپنے غموں میں کھوئی ہوئی تھی کہ وہ اچانک ہی آن ٹپکا تھا۔ سرخ آنکھوں' بکھرے بالوں اور صداقت سے پر انداز لیے وہ اس کے سامنے تھا۔ پل بھر کو وہ ڈر گئی تھی۔ ایک ہلکی سی کراہ اس کے دل سے نکل کر ہونٹوں تک آئی تھی مگر وہ خود کو سنبھالنا جانتی تھی۔

''آپ یہاں رات کے اس پہر؟''

''کیوں اگر تم یہاں ہو سکتی ہو تو میں نہیں ہو سکتا۔ آخر تمہیں بھی تو میری طرح نیند نہیں آتی ضحیٰ!'' وہ



ایسے بولا جیسے وہ اسے صدیوں سے جانتا ہو۔

''مت بلائیں مجھے اس طرح۔ کیا لگتی ہوں آپ کی۔ جانتے نہیں کہ میں کون ہوں۔ سکندر شاہ کے بیٹے کی بیوہ ہوں اور چلے جایئے یہاں سے۔ اس حویلی کے مکینوں کو پتہ چل گیا تو وہ ہم دونوں کو زندہ نہیں چھوڑیں گے۔ مجھے اپنی بے وقعت جان کی کوئی پرواہ نہیں لیکن آپ......'' وہ سختی سے کہتی رک گئی۔

''مت کہو اپنے آپ کو بے وقعت۔ اپنی وقعت کا تمہیں ذرا بھی احساس نہیں اور اتار پھینکو اپنے اوپر سے یہ بیوگی کا کفن۔ وہ مر چکا ہے جس کے ساتھ تمہارا رشتہ زبردستی جوڑا گیا تھا۔ وہ لولا لنگڑا' اپاہج رشتہ مر چکا ہے۔ ضحیٰ! میں تمہارے بارے میں سب جانتا ہوں۔ خدارا میرا یقین کرو۔ میرے پاس زیادہ وقت نہیں ہے۔ میرا ساتھ دو خدا کے واسطے۔'' وہ دو زانو ہو کر اس کے پاس بیٹھ گیا تھا۔

''نہیں بتانا چاہیے تھا۔ آفتاب بھائی کو آپ کو کچھ بتانا نہیں چاہیے تھا۔ میں جا رہی ہوں کسی نے دیکھ لیا تو غضب ہو جائے گا۔'' وہ کرسی سے اٹھی تھی اور وہ اس سے زیادہ تیز رفتاری سے اٹھ کر آگے آیا تھا اور ٹیرس کا سلائیڈنگ ڈور بند کر کے اس کا لاک لگا لیا تھا۔

''کہیں نہیں جاؤ گی تم۔'' سختی سے بولتے ہوئے اس نے بتیاں بجھا دی تھیں۔ ٹیرس کے اندھیرے کونے میں اب انہیں کوئی نہیں دیکھ سکتا تھا۔

''یہ کیا بدتمیزی ہے۔'' وہ سختی سے بولی۔

''میری بات اطمینان سے سنو۔ میری اخلاقی اقدار بہت اونچی ہیں۔ میں کوئی غلط حرکت نہیں کروں گا۔'' وہ بھی قدرے سخت لہجے میں بولا تھا۔ وہ خاموشی سے چلتی ہوئی کرسی تک آئی تھی اور نقاش پہلے ہی کی طرح دو زانو ہو کر اس کے آگے بیٹھ گیا تھا۔

''ضحیٰ! میرا یقین کرو۔ مجھے آفتاب نے کبھی تمہارے بارے میں کچھ نہیں بتایا۔ حویلی آنے سے پہلے میں تمہارے نام سے بھی واقف نہیں تھا مگر پچھلے ایک ماہ میں نے حویلی میں رہ کر اگر کسی کو جانا ہے تو وہ تم ہو۔ میں نے تمہاری چھ سال پرانی ڈائری پڑھنے کی گستاخی کی ہے۔ میں واقف ہوں تمہارے ہر درد سے' تمہاری ہر تکلیف سے۔'' وہ پل بھر کے لیے رکا۔

''ضحیٰ! تم سے ملنے' تمہیں دیکھنے سے بھی قبل مجھ پر ایک انکشاف ہوا تھا۔ وہ یہ تھا کہ مجھے تم سے محبت ہوگئی ہے۔ یہ انکشاف مجھ پر میرے دل' میری روح' میرے ہمزاد نے کیا تھا جو میرے اندر کہیں رہتا ہے۔ ضحیٰ! میں نے تمہیں بہت ڈھونڈا ہے۔ بہت تلاش کیا ہے اور تم ملی بھی ہو تو اپنی تحریر کی وجہ سے۔ اس دن بجلی جانے کی وجہ سے میں یہیں آیا تھا اور تمہاری نئی ڈائری دیکھ لی تھی اور وہ میرا سیڑھیوں سے گرنا وہ بھی کچھ اسی تلاش کا حصہ تھا۔ ضحیٰ! آئی لو یو۔ پلیز میرا ساتھ دو۔ میں تمہیں اس حویلی سے دور' بہت دور لے جانا چاہتا ہوں۔ تمہارے خواب پورے کرنا چاہتا ہوں۔ میں تمہارے وجود سے اس بیوگی کی سفید

چادر کو نوچ کر تمہیں رنگوں میں لپیٹنا چاہتا ہوں۔ تم میں ڈاکٹر ضحیٰ فاطمہ کو دوبارہ زندہ کرنا چاہتا ہوں۔ پلیز ضحیٰ! میرا ساتھ دو۔ میرا یقین کرو۔ میں تم سے جھوٹ نہیں بول رہا ہوں۔'' وہ کہتے کہتے اسے پر امید نظروں سے دیکھنے لگا۔ اپنی سچائیوں کا یقین دلانا کس قدر مشکل ہوتا ہے۔ اپنی بے قراریاں کسی پر کھولنا کتنا دشوار ہوتا ہے۔ وہ گردن جھکائے رہا اور وہ اسے چپ چاپ دیکھتی رہی۔

وہ اٹھا اور سلائیڈنگ ڈور کھولتا ہوا اپنے کمرے میں چلا گیا۔ ضحیٰ فاطمہ نے اسے روکنا چاہا تھا۔

✻

وہ تمام رات جاگتی رہی تھی۔ اس کی باتوں کی بازگشت ضحیٰ کی تنہائی میں شور مچاتی رہی تھی۔ آج تک ہر کوئی اس سے مانگتا آیا تھا۔ اس سے اس کی آزادی' اس کے خواب چھینتا آیا تھا۔ کبھی حق کے نام پر تو کبھی فرض کے نام پر اس سے توقع کر کے اور وہ دیتی آئی تھی' دیتی آئی تھی۔ ہر ہر موڑ پر آنکھوں سے خواب نوچے تھے۔ دل سے خواہشوں کو اکھاڑ پھینکا تھا۔ تنہائی کو ہی اپنا ہمراز' ہمزاد بنایا تھا مگر آج یہ کون آیا تھا جو اتنے پیار سے' اتنی سچائی سے ساعتوں میں شور مچائے ہوئے تھا۔ ''تم آزاد ہو۔ تم آزاد ہو۔'' وہ تو آزادی کے نام تک کو فراموش کیے بیٹھی تھی پھر یہ کس نے محبت کی دھن چھیڑی تھی جس کی تان پر اس کا من' اس کا روم روم' اس کی ہر ہر شریان جھومے جا رہی تھی۔ اسے اس سفاک' بے درد' ٹھوس جامد حویلی کی دیواروں سے چھڑوانے یہ کون شہزادہ آ پہنچا تھا جو اتنا پر اعتماد تھا' اتنا سچا تھا۔

کون تھا جس نے اس کے جسم سے تنہائی کی سوئیاں نکالنی شروع کر دی تھیں۔

کون تھا جس نے اماوس کی کالی راتوں میں چاند اور ستارے ٹانکنے شروع کر دیئے تھے۔

کون تھا جس نے زندگی کے تپتے صحرا میں سے تھوہر کے پودے اکھاڑ پھینکے تھے اور نئے بیج بو کے ایک گلشن آباد کرنا شروع کر دیا تھا۔

کون تھا جو دو زانو بیٹھ کے اس سے اسی کی آزادی' اسی کی خوشی بھیک کی طرح مانگ رہا تھا۔

کون تھا جو محبت کا یقین دلا رہا تھا۔

کیا واقعی وہ سراپا محبت تھا۔ سراپا صداقت تھا۔

یا پھر فریب تھا۔

چھل تھا۔ دھوکہ تھا۔

جنت کے شجرِ ممنوعہ کو چھونے کو اکسانے کے لیے آدم و حوا کو بہکانے کے لیے شیطان بھی تو شرافت کا لبادہ اوڑھ کر آیا تھا۔ کہیں یہ بھی شیطان ہی کا تو کوئی بہروپ نہ تھا؟ وہ سوچتی۔ دل سے آواز آتی نہیں یہ خدشے نکال دو۔ وہ فریب' چھل' دھوکا نہیں۔ وہ تو فرشتہ ہے۔ محبت کا معصوم فرشتہ جسے تم سے محبت ہو گئی ہے۔ تمہاری چاہت کا روگی بن گیا ہے اس کا ہر ہر روم' ہر ہر عضو۔



اس نے رات کے اس پہر صبح ہونے سے کچھ قبل نفل نماز پڑھی اور اپنے لیے بھلائی کی دعا کی۔ اسے ہر وہ فیصلہ منظور تھا جو اس کے رب تعالیٰ نے اس کے لیے سوچا تھا' چاہا تھا اور وہ اپنے دل کے شور سے تنگ آ کر اسی کے دروازے پر جواب مانگنے آئی تھی اور بار بار اسے محسوس ہوا کہ اس دروازے سے جو جواب آیا وہ مثبت ہے۔

✻

وہ ہمیشہ کی طرح صبح ہی صبح جاگی تھی۔ نقاش اور اس کی پچھلی ملاقات کو دو راتیں گزر چکی تھیں۔ یہ دو راتیں اس نے خوب سوچ کر گزاری تھیں۔ اس نے اپنے ضمیر کا خوب امتحان لیا تھا اور نتیجتاً نقاش حسن کی وارفتہ محبت سرخرو ہوئی تھی۔ اس سنگلاخ دیواروں والی حویلی کے بیچ وہ ایک محتاط لڑکی کے دل میں پھول کھلانے میں کامیاب ہو گیا تھا۔ وہ فیصلہ کر چکی تھی کہ وہ خود پر ظلم نہیں کرے گی اور اب زیادہ خود پر جبر نہیں کرے گی۔ زمین پر جنم پانے والے ہر بنی نوع انسان کی طرح وہ بھی خواہشیں پالے گی۔ خواب رکھے گی۔ ذرا سا خود غرض ہو کر اپنے متعلق سوچے گی۔ اس حویلی سے آزاد ہو گی۔ آخر یہاں اس کا ہے ہی کون۔ بیٹے کی موت کی وجہ سمجھتے سکندر شاہ یا پھر قابلِ تحقیر و نفرت سمجھتی ان سب کی اولادیں۔ نوکر کی بیٹی کہہ کر ہر وقت طعنے دینے والی نندیں۔ وہ کیونکر سہتی یہ سب کہ جب بابا ہی نہیں رہے تھے جن کے لیے اس نے یہ قربانی دی تھی۔

وہ نہا کر باتھ روم سے نکلی تھی اور گلابی رنگ کا چکن کا سوٹ زیب تن کیا تھا۔ آئینے کے روبرو کھڑی ہو کر اس نے فرنچ پرفیوم کی دلفریب مہک کو اپنے ملبوس کا حصہ بنایا تھا۔ پنکھڑی ہونٹوں پر ایک شیڈ لگایا تھا اور وہ پری پیکر عمر کا اتنا حصہ یونہی سادہ گزار دینے کے بعد بھی ویسی ہی ترو تازہ' خوبصورت' پرکشش تھی۔ کچن میں آ کر اس نے کک سے خاص ناشتا بنوایا اور کرسٹل کی ٹرالی پر اپنے ہاتھوں سے سجا کر ہولے قدموں سے اسے دھکیلتی وہ نقاش حسن کے کمرے کے عین سامنے کھڑی تھی۔ دو انگلیوں سے دستک دی تو اندر سے یس کی آواز آئی۔ اس نے دروازہ کھولا۔ وہ ابھی تک بستر میں تھا۔ غالباً اس نے یس سوتے ہوئے کہا تھا۔ وہ مسکرائی اور ٹرالی آگے رکھ کر ساتھ ہی صوفے پر بیٹھ گئی۔

''اٹھیے اور ناشتا کر لیجیے۔ مجھے بہت بھوک لگ رہی ہے۔'' وہ بہت مختلف لہجے میں بولی تھی تو نقاش حسن اس کے جلترنگ سی آواز سن کر فوراً اٹھا۔ اپنے سامنے ان بھیگے بالوں' رنگین کپڑوں اور گلابی ہونٹوں والی لڑکی کو دیکھ کر حیران رہ گیا۔ یہ وہ تو نہ تھی جسے کچھ دن قبل وہ دیکھتا آیا تھا۔ یہ تو ڈاکٹر ضحیٰ فاطمہ تھی۔ وہی جوان ڈائری کے اوراق میں اس سے ملتی تھی۔ وہ والہانہ نظروں سے اسے دیکھ رہا تھا اور وہ ان آنکھوں کی چاہت سے پزل ہو رہی تھی۔ ٹی کوزی ہٹا کر شیشے کی کیتلی میں سے کپ میں چائے انڈیلی۔ شوگر کیوب شامل کیں۔ چمچہ ہلا کر اسے کنکھیوں سے دیکھا اور کپ اس کی طرف بڑھا دیا۔ وہ ابھی بھی اس کی جانب

دیکھ رہا تھا۔

''ایسے کیا دیکھ رہے ہیں؟ میں کوئی جن بھوت تھوڑی ہوں جو ابھی دھواں بن کر اس چائے کی کیتلی میں چلی جاؤں گی۔'' وہ مسکرا کر بولی تھی۔

''کیا خبر ایسا ہی ہو یا پھر یہ کہ میں ابھی تک سویا ہوں اور تم میرے خوابوں کی سرزمین پر پرستان کی پری کی مانند اتری ہو۔ ابھی جاگوں اور ابھی یہ خالی درودیوار میری تنہائی پر ہنسی اڑائیں گے۔ سچ ضحیٰ! میں کیسے یقین کرلوں کہ جولڑکی میرے سامنے گلابی کپڑوں اور بھیگے الجھے بالوں کے ساتھ بیٹھی ہے وہ ضحیٰ ہے' میری ضحیٰ۔'' وہ چائے کی چھوٹی چھوٹی چسکیاں لیتے ہوئے بھی انہی آنکھوں سے اسے دیکھ رہا تھا۔ وہ کھو سی گئی تھی۔

''یقین تو مجھے بھی نہیں آرہا نقاش کہ میری زندگی میں بھی کوئی بہاروں کا قاصد بن کے آیا ہے۔ مجھے تو امید ہی نہ تھی کسی ایسی نوید کی' کسی ایسی خوشگوار نیک ساعت کی۔ نقاش! اس سے پہلے کہ کسی کورشب کا سایہ پھر سے میرے خوابوں کے اوپر پڑے' مجھے اپنا بنالیں۔ اس سے قبل کہ پھر کوئی سفاک قیدی مجھے روک لے' مجھے یہاں سے لے چلیں۔'' اس کی آنکھوں میں بلا کا تیقن تھا۔

''بس چند دن اور۔ آفتاب اور سکندر شاہ کو آنے دو۔ ان سے بات کرکے پھر ہم شادی کرلیں گے۔''

''نہیں' خدارا نہیں! ایسا ہرگز مت کیجیے گا۔ سکندر شاہ کے ظالم کانوں تک یہ خبر ہرگز آنے مت دیجیے گا۔ وہ کبھی نہیں چاہے گا کہ اس کے بیٹے کی بیوہ دوبارہ کسی کے نام کا سرخ جوڑا پہنے۔ میری مانیں تو آج ہی مجھے لے کر یہاں سے نکل چلیں۔ مجھے اب بربادی اور بدنامی کا کوئی ڈر نہیں۔'' یہ کہتے ہوئے اس کی آنکھوں میں کرب اتر آیا تھا۔ وہ کرب جو کتنے سالوں سے وہ تنہا جھیلتی آئی تھی۔

''میں کمزوروں کی طرح بھاگنا نہیں چاہتا ضحیٰ! تاعمر اپنی ہی آنکھوں میں ذلیل نہیں ہونا چاہتا ہوں۔ اگر میری محبت میں ذرا سی بھی طاقت ہوگی تو میں تمہیں مانگنے میں کامیاب ہوجاؤں گا اور یقیناً تمہیں اپنا بنالوں گا اور اگر ایسا کچھ نہیں ہوا تو ایک راہ فرار تو پھر بھی ہوگی۔ بہرحال ضحیٰ! جو بھی ہو میں تمہیں اس حویلی کی سفاک قید سے نکال کرلے جاؤں گا۔ میرا یقین کرو۔'' اس نے ہاتھ اس کے کپکپاتے ہاتھ پر رکھا تھا اور اپنے ہاتھ کی گرفت اس پر مضبوط کرلی تھی۔ ناشتے کی ٹرالی سمیت پورے کمرے میں اپنی خوشبو چھوڑ کر وہ جا چکی تھی۔

کچھ دیر بعد جب نقاش نے اپنے کمرے کے پردے کھولے اور شفاف دھوپ کو اندر آنے کا راستہ دیا تو دیکھا ٹیرس کے منی پلانٹس اور پودوں کو پانی دیتی ہوئی ضحیٰ کے لبوں پر ایک نغمہ تھا۔ ایک خوشی تھی اور آنکھوں میں جگمگاتے امیدوں کے چراغ تھے۔



☆

وہ کتنے دن دل میں ارادے باندھتا رہ گیا۔ الفاظ جوڑتا رہ گیا تھا۔ بات بے شک غلط یا ناجائز نہ تھی مگر کرنی ان سے تھی کہ جن کے ظلم اور بے حسی کا کوئی ثانی نہیں تھا۔ جن کی سزائیں انسان کو زمین کے اندر پہنچا دیا کرتی ہیں۔ پر عزم تو وہ تھا اور جب عزم اور جنون ایک ساتھ ہی روح میں آسمائیں تو منزلیں مل جایا کرتی ہیں۔ پتھر کی سخت سے سخت دیواریں بھی زمین بوس ہوجایا کرتی ہیں اور جب کبھی دل کے نہاں خانوں میں چھپی امید دم توڑنے لگتی تو وفا سر اٹھاتی۔ ضحیٰ کے چہرے کے نقش' اس کے تحریر کردہ لفظ' سطریں اس کا حوصلہ دوگنا کردیتیں اور وہ از سرِ نو ایک پرامید اور حوصلہ مند ارادہ باندھ لیتا۔ اس نے فیصلہ کرلیا تھا کہ وہ سب سے پہلے آفتاب شاہ کو کنوینس کرے گا اور اس کو منا لینے کے بعد مشکل اور قدرے ناممکن مرحلہ سکندر شاہ کو منانے کا تھا کہ اس سفاک دل پر ضرب لگانا اتنا بھی آسان نہ تھا۔

مگر سفاک دل پر ضرب قدرت نے لگادی تھی۔ پراپرٹی کا کیس ہارنے کے بعد سکندر شاہ کو ہارٹ اٹیک ہوگیا تھا۔ سخت چٹان سے سینے میں مدفون بے حس دل بھی اثر انداز ہوگیا تھا۔ آفتاب نے اسے فون پر مطلع کیا تھا کہ اس کے بابا لاہور میں ہی زیرِ علاج ہیں۔ انہیں سی سی یو میں رکھا گیا ہے۔ بہت پریشان و آزردہ ہیں اور ماضی میں کیے اپنے ہر گناہ پر پشیمان و شرمسار ہیں۔ چند ہی دنوں میں بہت بدل گئے ہیں۔ چند ہی دنوں میں ان کے اندر کا انسان بیدار ہوگیا ہے۔

پھر اگلے ہی دن آفتاب شاہ بنفسِ نفیس حویلی میں موجود تھا۔ اسے یوں اچانک سامنے دیکھ کر نقاش حسن حیران ہی تو ہوگیا تھا۔

''یار! ایمرجنسی میں آنا پڑا۔ بابا کی ضد تھی۔ ان کو اکیلا چھوڑنا بھی نہیں چاہتا تھا۔ علی نے جانے کا پروگرام کینسل کردیا۔'' آفتاب بولا تھا۔

''لیکن یار کیسے ہوگیا اچانک سب کچھ۔ میرا مطلب اس کیس وغیرہ سے ہے۔'' نقاش حسن نے تشویش ظاہر کی۔

''یار نقاش! تم سے کیا چھپانا۔ یہ پراپرٹی کا کیس دراصل میرے تمام چچاؤں نے زمینوں اور باقی پراپرٹی کے حصوں کے لیے کیا تھا مگر بابا کبھی یہ نہیں چاہتے تھے کہ ان کی جائیداد کا بٹوارہ ہو یا کوئی اور ان کی جگہ حکمران ہو۔ بابا ہر کسی سے ناانصافی کرتے آئے اور جب رب کی بے آواز لاٹھی چلی تو بابا کی آنکھیں کھل گئیں۔ میرے چچا پراپرٹی کا کیس جیت گئے اور جائیداد کے بٹوارے کا فیصلہ ہوگیا۔ نتیجتاً بابا کو دل کا دورہ پڑگیا۔'' آفتاب نے تفصیل بتائی۔

وہ دونوں راہداری میں چلتے ہوئے باغ تک آگئے تھے۔ باہر آسمان پر سفید ابر پارے تھے۔ ہلکی ہلکی ٹھنڈ ماحول میں رچی بسی تھی۔

"لیکن آفتاب! انکل کے ہارٹ اٹیک کی وجہ کیا صرف یہی ہے؟"

آفتاب ٹھنڈی آہ بھر کر مسکرایا تھا۔ "وجہ! نہیں نقاش وجہ تو کوئی اور ہے۔" وہ کچھ دیر کے لیے کہتے کہتے رکا تھا۔ "نقاش! انسان کا جو ضمیر ہوتا ہے ناں وہ کبھی نہ کبھی ضرور جاگتا ہے انسان کو یہ باور کرانے کے لیے مالک تم نہیں کوئی اور ہے۔ بابا کے ساتھ بھی ایسا ہی ہوا۔ افتخار بھائی' نورین' فرحین آپی اور ان کے بھائی رضی کی موت اور بابا کے عزیز ترین ملازم کریم بخش کی موت' امی کی وفات' علی کا ان کی نافرمانی کر کے کسی انگریز عورت سے شادی کر لینا۔ شاہین اور تجل کا نافرمان ہونا' لڑکوں سے دوستیاں کرنا' پراپرٹی کا چھن جانا' بھائیوں کا دشمن بن جانا' بابا کو باور کرا گیا کہ وہ زمینوں کے مالک ضرور ہیں مگر زمین کے' دنیا کے' کائنات کے نہیں۔ انہیں اپنا کیا ہر ظلم یاد آنے لگا۔ ہر ناانصافی ذہن میں ابھرنے لگی۔ وہ نفسیاتی طور پر سفر کرنے لگے اور ان کی ناانصافی اور ظلم کی لسٹ میں سب سے اوپر بھابی کا نام تھا۔ ڈاکٹر ضحیٰ فاطمہ کا۔

اپنی حویلی کی ناک اونچی کرنے کے لیے' اپنے بڑے بیٹے کے عیب کو' اس کے معذور دماغ پر پردہ ڈالنے کے لیے بابا نے ایک مظلوم بے زبان لڑکی پھانسی جو کریم بخش کی بیٹی تھی اور کریم بخش کے لہو میں خون نہیں بابا کا کھلایا نمک دوڑتا تھا لہٰذا یہ شادی ہو گئی۔ بھابی کی قربانی ہو گئی۔ انہوں نے اپنا ہر خواب توڑ دیا۔ میڈیکل کے پیشے کو خیر باد کہہ دیا اور تمام عمر بابا اور اس گھر کی خدمت میں وقف کر دی۔ بیوہ ہونے کے بعد بھی دوبارہ شادی کا مطالبہ نہیں کیا اور بابا کے ضمیر نے ان سے آخر کار لڑائی شروع کر دی ہے۔ ضحیٰ فاطمہ کے نام کی جنگ! پتہ ہے نقاش! میں یہاں بھابی کو لینے آیا ہوں تاکہ بابا اس بے چارے وجود سے معافی مانگ سکیں۔ مجھے بابا نے یہاں بھابی کو لینے کے لیے بھیجا ہے۔"

آفتاب شاہ اس کے سامنے ہر انکشاف کرتا رہا اور وہ خاموشی سے سنتا رہا کچھ اس طرح جیسے وہ آج سے پہلے کسی چیز سے آشنا نہ ہو۔

وہ ابھی تک اپنے دل کی بات کہنے کے لیے لفظ تراش رہا تھا۔ رات کے کھانے کے لیے سیڑھیاں اترتے ہی اس کی نظر ضحیٰ پر پڑی جو کچن کے دروازے سے لگی سوالیہ آنکھوں سے اس کی جانب دیکھ رہی تھی۔ گویا وہ بھی بہت بڑے امتحان' بہت بڑی کشمکش سے گزر رہی تھی۔

ڈنر کے بعد ہی اس نے اپنی بات کہنا شروع کر دی تھی۔

"آفتاب! مجھے علم نہیں کہ میں جو بات کہوں گا اس پر تم کس طرح ری ایکٹ کرو گے مگر مجھے اتنا علم ہے کہ میرا مطالبہ اور مانگ ناجائز نہیں۔"

"کیا بات ہے یار! کچھ تو بولو۔" آفتاب پر تجسس لہجے میں بولا۔

"میں تمہاری بھابی ضحیٰ فاطمہ سے شادی کرنا چاہتا ہوں۔" ٹھنڈی سی ایک سانس کے بعد نقاش نے



یہ بات کہہ دی تھی اور آفتاب حیران آنکھوں سے اس کی جانب دیکھ رہا تھا۔

"کیا واقعی یار!" آفتاب کے لہجے میں غیر متوقع اپناپن تھا اور اس نے اثبات میں گردن ہلا دی تھی۔

"تم نے میرا بہت بڑا بوجھ ہلکا کر دیا ہے یار! بھابی کی شادی بابا مجھ سے کروانا چاہتے تھے تلافی کے طور پر مگر میں بھابی کو اس سفاک حویلی سے کہیں دور بھیجنا چاہتا ہوں۔ وہ میرے لیے ہمیشہ مقدس رہی ہیں' رہیں گی اور تمہاری شریک سفر بن کر وہ تو بہت خوش رہیں گی۔" آفتاب کی خوشی چھپائے نہ چھپ رہی تھی۔ "مگر!" اچانک اس کا لہجہ بدلا۔ "بھابی سے پوچھنا پڑے گا۔ ان کی مرضی' ان کی خوشی سب سے زیادہ اہم ہے۔"

نقاش نے اپنا ہاتھ اس کے ہاتھ پر رکھا تھا۔

"وہ خود بھی یہی چاہتی ہے۔ اطمینان رکھو۔" اس نے اتنا ہی کہا تھا اور باقی آفتاب نے سمجھ لیا تھا اور لاؤنج کے پردے کے پیچھے ہلکی اور تیز ہوتی ضحیٰ کی دھڑکنوں کو بھی سمجھ لیا تھا۔

☆

سی سی یو کے ٹھنڈے خنک ماحول میں کئی بیڈ رکھے تھے جن میں سے ایک بیڈ پر سکندر شاہ لیٹے تھے۔ آفتاب شاہ نے ان سے پہلے مل کر بات کر لی تھی جس کے بعد انہوں نے نقاش کو ملنے کے لیے اندر بلایا۔ وہ جب ان کے سامنے آیا تو انہیں دیکھ کر حیران رہ گیا۔ یہ وہ سکندر شاہ تو نہ تھا جس سے وہ چند روز قبل ملا تھا۔ وہ رعب داب' وہ تن فن کہیں نہ تھی۔ اس بستر پر ٹی وی مانیٹر اور ڈرپس کے درمیان جکڑا ایک کمزور و لاغر' بے بس و بے کس وجود تھا۔ اسے دیکھ کر ان کی پپڑیوں جیسے سیاہ ہونٹوں پر مسکراہٹ آئی تھی۔ نقاش حسن پاس ہی رکھی کرسی پر بیٹھ گیا تھا۔

"پتہ ہے نقاش! آج مجھے پہلی بار محسوس ہو رہا ہے کہ میں جاگیردار نہیں بلکہ بیٹی کا باپ ہوں۔" سکندر شاہ نے کہا۔ وہ چپ رہا۔

"میں تمہارا ممنون و مقروض ہوں۔ تم نے میری روح' میرے ضمیر کے بہت بڑے بوجھ کو اتار دیا ہے۔ ضحیٰ فاطمہ تمہیں سونپ کر چاہے میں مر بھی جاؤں تو کوئی غم نہیں ہوگا۔"

"نہیں انکل! آپ کو ابھی اور جینا ہے۔ اپنی باقی اولادوں کی خوشیاں دیکھنی ہیں۔"

"نقاش! تم سے ایک گزارش کرنا چاہوں گا۔"

"انکل! گزارش نہیں حکم کریں۔" وہ عاجزی سے بولا تھا۔

"وہ یہ کہ تم بارات حویلی میں لاؤ۔ ضحیٰ فاطمہ حویلی سے بیٹی کی طرح دلہن بن کر نکلے۔" سکندر شاہ پرامید آنکھوں سے اسے دیکھ رہے تھے۔

"ایسا ہی ہوگا انکل! آپ جلد صحت یاب ہو کر اپنے گھر آئیں۔ میں اپنے والدین کے ہمراہ آپ

سے آپ کی بیٹی مانگنے آؤں گا اور آپ ہی کی دہلیز سے اس کی رخصتی ہو گی۔'' اس نے نہایت سرخوشی کے عالم میں کہا تھا اور سکندر شاہ مسکرا دیے تھے۔

*

رمضان کا مہینہ شروع ہو چکا تھا۔ سحر و افطار جاری تھے۔ انہی دنوں نقاش حسن اپنے امی ابو کے ہمراہ ضحیٰ فاطمہ کا ہاتھ مانگنے جھوک ضامن آیا تھا۔ قدم قدم پر ضحیٰ کی محبت' اس کی دعائیں نگہبان تھیں۔ نہایت خوشگوار ماحول میں سب کچھ طے پایا تھا۔ عید کے اگلے روز رخصتی تھی۔

ضحیٰ کو انتظار تھا اس چاند کے نکلنے کا جس کے اگلے روز اسے اس حویلی سے آزاد ہونا تھا۔

بہار نے میری آنکھوں پہ پھول باندھ دیئے
رہائی پاؤں تو کیسے حصار رنگ میں ہوں

زندگی میں پہلی بار روم روم جھوم رہا تھا۔ انگ انگ مسکرا رہا تھا۔ خواب اپنی قسمتوں پہ نازاں تھے۔ آنکھیں تعبیروں پہ مطمئن اور پھر وہ چاند نظر آ گیا تھا جس کے آنے کی دعائیں شب قدر اس کے ہونٹوں پر مچلتی رہیں۔ جس کی امید اور ملنے کی آس میں مصلوں پر آنسو بکھرتے رہے۔ شکرانے کے لیے ہونٹ ہر ہر پل جنبش میں ہوتے۔

رخصتی کے وقت سکندر شاہ ایک باپ کی طرح ضحیٰ سے ملا تھا۔ چھلکتی آنکھوں اور شفقت بھری دعاؤں کے ساتھ اور پھر بارات کا یہ قافلہ سادات حویلی کی سفاک دیواروں سے نکل آیا۔

نقاش اپنی گاڑی پر دلہن کے ہمراہ تھا جس کا چاند چہرہ اندھیرے میں بھی جگمگا رہا تھا۔ ہونٹ خاموش تھے کہ کہنے کو کچھ نہ تھا۔ فقط محبت کی باتیں تھیں جن کو کرنے کے لیے آنکھیں ہی کافی تھیں۔ گاڑی ہموار سڑک پر اپنی رفتار سے چل رہی تھی۔ نقاش نے گیئر لگا کر اس کے حنائی ہاتھ کو تھام لیا تھا۔ ضحیٰ نے چہرہ اٹھا کے اس کے مسکراتے والہانہ محبت کا اظہار کرتے چہرے کو دیکھا تھا اور شرما کے چہرہ شیشے کی طرف پھیر لیا تھا جہاں تیسری تاریخ کا نویلا چاند ان کی گاڑی کی کھڑکی میں جھانک رہا تھا۔ ضحیٰ نے اس پرانے دوست کی آنکھوں میں دیکھا تھا اور مسکرا کے سوچا تھا۔

وہ چاند بن کے میرے ساتھ ساتھ چلتا رہا
میں اس کے ہجر کی راتوں میں کب اکیلی ہوئی
زمیں پر پاؤں نہیں پڑ رہے تکبر سے
نگارِ شوق کوئی دلہن نئی نویلی ہوئی

* * *



# زبیدہ

نیت شوق بھر نہ جائے کہیں
تو بھی دل سے اُتر نہ جائے کہیں
آج دیکھا ہے تجھ کو دیر کے بعد
آج کا دن گزر نہ جائے کہیں

**میں** زبیدہ ہوں۔ میرے اپنے مجھے زوبی کہہ کے بلاتے ہیں۔ خواب دیکھتی ہوں' مسکراتی ہوں' تتلیوں' جگنوؤں' پھولوں' ستاروں سے پیار کرتی ہوں۔ فرسٹ ایئر میں پڑھتی ہوں۔ میری بہت ساری سہیلیاں ہیں۔ میں دوستی نبھانا خوب اچھی طرح جانتی ہوں۔ مجھے تحفے دینا اور لینا بہت اچھا لگتا ہے۔ میں پڑھنے میں بھی اچھی ہوں اس لیے بابا جانی کی لاڈلی بھی قرار پائی ہوں۔ مجھے خوشبوئیں بہت اچھی لگتی ہیں اس لیے میں پرفیومز کی بھی دیوانی ہوں۔ میرے پاس ڈھیر ساری پرفیومز ہیں۔ بلیو

لیڈی' پائیزنس' ایکیوا مرین' گیمبٹ' پوائزن' لومانیہ' رمبا' کرڈینشلز' مسکری' سوشانے' سمد پیلس اور ڈھیر سارے فرنچ پرفیوم بھی ہیں۔ میرے خوشبوئیں لگانے کے شوق کی وجہ سے مجھے میری دوست ثنا ''رفعت سراج کی کستوری'' بھی کہتی ہے۔

میں کپڑے بھی عام لڑکیوں سے ہٹ کر پہنتی ہوں۔ مجھے جینز پہننا اچھا لگتا ہے۔ میری دادی مجھے اکثر روکتی ٹوکتی ہیں لیکن بابا جانی نے مجھے اجازت دے رکھی ہے۔ جینز کے اوپر میں کوئی کرتا یا قمیص پہن لیتی ہوں۔ کالج کے بعد یہ میرا پسندیدہ لباس ہے۔ کالج میں تو وہی گھسی پٹی سفید یونی فارم ہوتی ہے' ایسا لگتا ہے کہ ہزار ہا سفید پوش روحیں اپنے اعمال کا حساب دینے ایک جگہ جمع ہوئی ہوں۔ میرے اس ''ماڈرن'' قسم کے گیٹ اپ کی وجہ سے مجھے میری باجی زوبیہ ''بانو قدسیہ کی سیمی شاہ'' کہتی ہیں۔

مجھے کتابیں پڑھنے کا شوق بھی ہے' بچپن سے میں نے بہت ساری کتابیں پڑھی ہیں۔ سنو وائٹ' سنڈریلا' ایلس اینڈ ونلڈر لینڈ' ٹارزن' عمرو عیار اور بڑے ہونے کے بعد بہت سارے ادیب' جن میں اشفاق احمد' بانو قدسیہ' مستنصر حسین تارڑ اور ڈھیر ساری رسالوں کی رائٹرز۔ میں ہر ماہ چوری چوری کئی ڈائجسٹ خریدتی ہوں اور چند ہی دنوں میں انہیں پڑھ کے دوستوں میں بانٹ دیتی ہوں۔ آیئے میں اپنے چند دوستوں اور اپنوں سے آپ کا تعارف کرواتی ہوں۔

کالج میں یوں تو بہت سی لڑکیوں سے ہائے ہیلو ہے لیکن میری اچھی دوستیں چار ہیں۔ ثنا' سپان' فرح اور شاوانہ۔ ہم پانچوں کا گروپ پورے کالج میں مشہور ہے۔ ہم شرارتیں بھی کرتے ہیں' لڑتے بھی ہیں' کلاس بھی بنک کرتے ہیں۔ کینٹین والے 'ماموں' سے ہم پانچوں کی اچھی جان پہچان ہے اس لئے ہم اکثر ادھار بھی لیتے ہیں۔

کالج کے قصے تو میں آپ کو سناتی رہوں گی۔ آیئے میں آپ کو اپنے گھر لے چلتی ہوں۔ یہ جو ہماری گلی میں تیسرے نمبر والا بنگلہ ہے ناں...... جس کا گیٹ براؤن کلر کا ہے' یہ ہمارا گھر ہے۔ اس گھر میں ہم سب کوئی چار برس پہلے آئے تھے' اس سے پہلے ہم گاؤں میں رہتے تھے جہاں میرے چچا چچی اور ان کے بچے رہتے ہیں۔ یوں تو مجھے گاؤں بھی پسند ہے لیکن مجھے زیادہ مزہ یہاں آتا ہے' اپنے گھر میں...... اپنی اس جنت میں۔ لیں جی' ہم اپنے گھر میں داخل ہو چکے ہیں۔ انٹرنس کے دروازے کے بعد یہ چھوٹا سا کورٹ یارڈ ہے جس کے دونوں طرف گھاس ہے اور بیچ میں یہ راہداری ہے جس پر بابا نے سفید ٹائل لگوائے ہیں۔ یہاں سے ایک دروازہ گھر کے اندر کھلتا ہے' وہ دیکھیں بالکل سامنے لاؤنج کے صوفے پر میری ماما بیٹھی ہیں۔ فہمیدہ فرخ' میری ماما بہت اچھی ماں ہیں۔ ان کی شادی بہت کم عمر میں ہوئی تھی۔ یہی کوئی چودہ پندرہ برس' اس لیے وہ ہماری ماما نہیں بڑی بہن لگتی ہیں۔ لوگ کہتے ہیں کہ ماما نے ہم دونوں بہنوں کو اپنے خال وخد دیے ہیں لیکن نہیں' ہم ماما جتنے خوب صورت نہیں۔ وہ تو



''مس زبیدہ فرخ علی! کیا آپ نے کل ہی یہ سوری نہیں کیا تھا؟'' میڈم نے نہایت مودبانہ طریقے سے پوچھا۔ غالباً بے عزتی کرنے کے ارادے سے۔

''جی۔'' میں نے سمجھ لیا کہ شامت آئی ہی آئی۔

''آپ جانتی ہیں کہ آپ نے ایف ایس سی کون سے سبجیکٹ میں رکھا ہے۔'' انہوں نے مزید عزت افزائی کی۔

''جی۔ بائیلوجی۔'' میں نے آرام سے کہا۔

''جی اور آپ بائیو ہی کے پیریڈ میں لیٹ آتی ہیں۔ امتحان میں جب نمبر نہیں ملیں گے ناں تو عقل ٹھکانے آئے گی۔'' تسلیم آفندی کی باریک آواز کی چیں چیں پورے کلاس روم میں گونجنے لگی۔ میں نے معصوم بھرائی آنکھوں سے اپنے گروپ کی چاروں بدتمیز دوستوں کو دیکھا جو منہ پر ہاتھ رکھے چپکے چپکے مسکرائے جا رہی تھیں۔

''آجاتی ہیں اپنے ماں باپ کے پیسے ضائع کرنے۔ چلیں آئیں اندر اور آئندہ اگر لیٹ آئیں تو کلاس سے باہر ہی بیٹھ کر لیکچر سن لیجیے گا۔'' انہوں نے جتنی عزت افزائی کی' وہ کلاس کی ساٹھ لڑکیوں کے سامنے بے عزتی کے لیے کافی تھی۔ اب انہوں نے اندر بلایا اور میری جگری دوستوں نے میرے لیے سیٹ خالی کی۔ ثناء تھوڑا سا سرک گئی اور میرے لیے جگہ بنائی۔

خیر کلاس تو جیسے تیسے لے لی۔ تسلیم آفندی کی چیں چیں کچھ بھی سمجھانے سے قاصر تھی البتہ ان کے چہرے کے بدلتے زاویے قابلِ غور تھے۔ ان کی ننھی سی چندھیائی ہوئی آنکھیں کبھی کھلتیں تو کبھی بند ہو جاتیں۔ ان کے سیاہ پھٹے پھٹے ہونٹ متواتر حرکت میں رہتے' البتہ وہ کیا کہنے یا سمجھانے کی کوشش کر رہی ہیں' یہ ہم میں سے آج تک کوئی اندازہ بھی نہیں لگا پایا۔ ہاں البتہ کبھی کبھار بورڈ پر جو بے چارے مینڈک کا ڈائجسٹو سسٹم یا پھر ری پروڈکٹری سسٹم بنا دیتیں تو ہم کچھ کچھ اندازے لگا لیتے تھے۔

کلاس ختم ہونے کے بعد دوسری کلاس مس زہرہ منیر کی تھی جن کی اردو سننے کا فی الحال ہم پانچوں کا کوئی موڈ نہ تھا اسی لیے ہم اچھے بچوں کی طرح ان کے آنے سے پہلے ہی نکل آئے اور پیچھے لگے نیم کے درختوں کے نیچے بیٹھ کے گپیں لڑانے لگے۔

بائیلوجی کے پیریڈ میں ہم کچھ سمجھیں نہ سمجھیں' زولوجی کے پریکٹیکل بڑے مزیدار ہوتے تھے۔ ویکس ٹرے کے اوپر موٹا سا بے ہوش مینڈک رکھنا' اسے الٹا لٹا کر اس کے ہاتھ اور پاؤں کو پن سے بند کر لینا۔ اس کے کھلے ڈلے جسم میں ڈائسکشن باکس سے نکلی چھری سے کٹ لگانا۔ پہلے اس کی موٹی اسکن کاٹنا' پھر قینچی سے اسے مزید کھولنا' اسے کھولتے ہی ہزاروں چھوٹی موٹی چیزوں کو پانا' سانس لینے والے چند ریسپائریٹری آرگنز' اس کالیور' کڈنی نما چیز ان سب کو دیکھنے میں بہت مزہ آتا ہے۔

پریکٹیکل ختم ہونے کے بعد ہم اکثر لائبریری جایا کرتے تھے۔ ہمارے کالج کی لائبریری بہت اچھی تھی۔ ہم پانچوں کی چوائس قدرے مختلف تھی اس لیے ہم پانچوں کتابوں میں بھی مختلف ٹاپکس پڑھتے تھے۔ ثنا اور شاوانہ انگلش لٹریچر پڑھتیں' سپنا کو اپنی ضرورت کی یعنی بائیو کی بکس درکار ہوتیں۔ فرح فیملی میگزین کے پیچھے ہوتی اور میں...... آپ تو جانتے ہی ہیں' ناولوں کے پیچھے۔ آج بھی میں اردو ناولز والی روم میں سے کوئی اچھی سی کتاب دیکھ رہی تھی کہ سراحد میرے پاس آئے۔ اب آپ سوچیں گے کہ سراحد کون ہیں؟

سراحد ہماری لائبریری کے انچارج ہیں۔ کبھی کبھار پیریڈ بھی لے لیتے ہیں لیکن زیادہ تر وہ لائبریری میں ہی رہتے ہیں۔ لمبا سا سراپا' براؤن سلکی بال' کشادہ پیشانی' گہری سبز آنکھیں اور دل کو چرا لینے والی مسکراہٹ۔ وہ مجھے بہت اچھے لگتے۔ وہ جب میری طرف دیکھتے ہیں تو دل کی دھڑکنیں تیز ہو جاتی ہیں۔ آنکھیں اٹھائے نہیں اٹھتیں۔ سانس پھولنے لگتی۔ فرح اور ثنا تو کہتی ہیں کہ مجھے ان سے محبت ہے لیکن میں ابھی یہ دعوا نہیں کر سکتی۔ میرا خیال ہے کہ محبت جاننے پہچاننے سے ہوتی ہے' صرف نظر بھر کر دیکھنے سے نہیں اور پھر کیا پتہ سراحد کے دل میں ویسے خیال نہ ہوں۔ کیا پتہ کہ یہ پسندیدگی یک طرفہ ہو لیکن یہ تو طے ہے کہ وہ میری آنکھوں اور دل کو اچھے لگتے ہیں۔ میری آنکھیں انہیں دیکھنا چاہتی ہیں اور دل ان سے باتیں کرنا۔ یہ احساس زندگی میں مجھے پہلے کبھی نہیں ہوا۔

''زبیدہ! کون سی کتاب چاہیے آپ کو' میں کچھ مدد کروں؟'' وہ ہمیشہ کی طرح بڑے اعتماد سے بولے۔ میرے پاؤں میں کپکپاہٹ شروع ہوگئی۔ دل بے طرح دھڑکنے لگا۔ سانس اوپر نیچے ہونے لگی۔ میں نے خود کو سنبھالنے کی کوشش کی۔

''سر! وہ...... مجھے...... ناول۔'' میں نے چار ٹوٹے پھوٹے لفظ ادا کیے۔

''ناول۔ کون سا چاہیے؟'' وہ اب کتابوں کی قطار میں سے کچھ ڈھونڈنے لگے۔

''کوئی بھی۔''

''ہوں۔ کیا آپ نے مستنصر حسین تارڑ کا یہ ناول پڑھا ہے' پیار کا پہلا شہر۔'' انہوں نے ایک کتاب ریک میں سے نکالی۔ میں نے گردن نفی میں ہلائی۔

''پڑھیے گا۔ بہت نازک جذبات میں لکھا ہے مصنف نے یہ ناول۔ یقیناً اس عمر میں ایسے ناولز دل کو بہت بھلے لگتے ہیں۔'' انہوں نے وہ ناول مجھے دیا اور جانے لگے۔ میں وہیں کھڑی کی کھڑی رہ گئی۔ وہ جاتے جاتے مڑے۔

''زبیدہ۔'' میں نے ان کی جانب دیکھا۔

''آپ نے خوشبو بہت اچھی لگائی ہے۔'' انہوں نے مسکرا کے کہا۔ ''سانسوں کو معطر کرنے والی۔''



یہ کہہ کے وہ چلے گئے اور میں جھوم اٹھی' میرا روم روم معطر ہوگیا۔

*

''پلکوں کی چلمن پہ
اچھے خواب سجائے وہ
میں اس کو کیسے یہ کہوں
کہ خوابوں میں آئے وہ''

''بیہ' یہ دیکھو میں نے اپنی زندگی کا پہلا شعر کہا ہے۔ پڑھو ناں اس کو۔'' ڈریسنگ ٹیبل پہ بیٹھی بیہ اپنی پونی ٹیلز بنانے میں مشغول تھی۔

''چھوڑو ناں زوبی! مجھے کام کرنے دو' دیکھا ہے دن بھر مجھے فرصت ملتی ہی نہیں اور ابھی مجھے ڈنر بھی بنانا ہے۔'' بیہ باجی نے صاف منع کر دیا۔

''افوہ باجی...... بس ایک نظر۔'' میں نے ابھی اپنی معصوم التجا سے انہیں منانے کی کوشش کی ہی تھی کہ خاور بھائی کمرے میں آئے۔

''زوبیہ باجی۔ آپ کو ماما بلا رہی ہیں۔'' خاور بھائی کے کہنے پر بیہ باجی فوراً ہی اٹھیں' میں نے اپنی ڈائری خاور بھائی سے چھپائی۔

''اے چھپکلی! کیا چھپا رہی ہو مجھ سے؟'' خاور بھائی مجھے اس طرح کے نام دیتے رہتے تھے' کبھی چھپکلی تو کبھی مینڈکی' کبھی بندریا اور بدلے میں' میں بھی انہیں قطعاً بخشتی نہ تھی۔

''اے کاکروچ! مجھے اس طرح چھپکلی نہ کہا کرو۔''

''شرم نہیں آتی۔ میں تم سے چھ سال بڑا ہوں۔ دکھاؤ کیا چھپا رہی ہو؟'' انہوں نے میری ڈائری جھپٹنے کی کوشش کی جس میں وہ ناکام رہے۔

''دیکھو بھائی! میں بابا کو بتا دوں گی۔ بابا! دیکھیں ناں خاور بھائی مجھے تنگ کر رہے ہیں۔'' میں نے شور مچا دیا۔

''چیخ لو' چیخ لو' بابا تو دادی کو ڈاکٹر کے پاس لے گئے ہیں۔'' خاور بھائی کی آنکھوں میں شرارت تھی۔

''ماما!'' میں نے اور زور سے چیخ ماری۔ یہ تو خدا کا شکر تھا کہ خاور بھائی کے سیل فون پر گھنٹی بجی' ورنہ وہ میری ڈائری چھین کے دم لیتے۔ میں کمرے سے دوڑ کے نکلی اور ماما کی تلاش شروع کر دی۔ یہ جاننے کے لیے کہ انہوں نے بیہ باجی کو کیوں بلایا تھا۔ ابھی میں ماما کے کمرے کے دروازے تک ہی پہنچی تھی کہ مجھے بیہ باجی کی آواز آئی۔

ابھی تک اتنی پیاری لگتی ہیں۔ ماما کے ساتھ ہماری بہت پرانی کام والی زہرہ بھی بیٹھی ہے۔ زہرہ خالہ فرش پر بیٹھی پالک کے ساتھ کھیلنے' مطلب کاٹنے میں مشغول ہیں۔

لاؤنج کی بائیں طرف ڈرائنگ روم ہے جو کہ ماما کے سلیقے کا جیتا جاگتا ثبوت ہے۔ یلو اور بلیو ٹائلز والا اوپن کچن میری باجی زوبیہ کی پسند سے بنا تھا۔ آخر انہی کو تو الگ الگ تجربے کرنے ہوتے ہیں کچن میں۔ کبھی مچھلی کے کوفتے بن رہے ہوتے ہیں تو کبھی مونگ کی دال کا حلوہ...... کبھی برگر بن رہے ہوتے ہیں تو کبھی چائنیز۔

امی سے تو آپ مل لیے۔ آئیں دادی کے کمرے میں چلتے ہیں۔ لاؤنج کے بائیں طرف دو بیڈ رومز ہیں' ایک دادی کا اور دوسرا میرے بڑے بھائی خاور کا۔ خاور بھائی تو یونی ورسٹی گئے ہوئے ہیں لیکن دادی کمرے میں موجود ہیں۔ غالباً تلاوت میں مصروف ہیں چلیں آئیں دادو کو تنگ کرتے ہیں۔

''دادو۔'' میں نے دوڑ کے دادی کے گلے میں باہیں ڈالیں۔

''ارے زبیدہ بیٹی! آ گئیں کالج سے۔'' دادی نے حسبِ سابق وہی جملہ بولا۔

''دادو۔ مجھے زبیدہ نہ بلایا کریں۔ میں اپنے آپ کو آپ کی عمر کا محسوس کرنے لگتی ہوں دادو۔ مجھے زوبی کہا کریں۔'' میں نے نخرے سے کہا۔

''اے کیوں' اچھا خاصا نام رکھا تھا میں نے اپنی والدہ کا۔ میرا تو دل کرتا ہے کہ تمہیں ماں جی کہہ کے بلاؤں۔'' دادی نے مسکرا کے کہا۔ آپ کو پتہ ہے میری دادی بھی بہت شرارتی ہیں بلکہ شاید شرارت ہمیں انہی سے ورثے میں ملی ہے۔ دادی اور ماما کی آپس میں بہت انڈر اسٹینڈنگ ہے۔ دونوں سہیلیاں ہیں گویا۔ دونوں میں کبھی نوک جھوک نہیں ہوئی۔ دادی سے تو آپ مل لیے' آئیں میں آپ کو بیہ باجی سے ملواتی ہوں۔ میری بڑی بہن اور پیاری سی دوست۔ زوبیہ باجی' جسے میں بیہ باجی کہتی ہوں۔

لاؤنج میں سے اوپر جانے والی سیڑھیاں اوپر کے پورشن کو نیچے سے ملاتی ہیں۔ اوپر تین کمرے ہیں۔ ایک گیسٹ روم جو کہ شاذ و نادر ہی کھلتا ہے۔ ایک ماما' بابا کا کمرہ اور کونے والا کمرہ میرا اور بیہ باجی کا ہے۔ ہے تو یہ ہمارا مشترکہ روم لیکن گویا انڈیا اور پاکستان کا بارڈر ہے۔ بیہ باجی اور میرا مزاج بہت مختلف ہے اس لیے تو ہمارا کمرہ دو الگ مخلوقات کی پناہ گاہ ہے۔ دو سنگل بیڈز ہیں' میں نے اپنے بیڈ پر جو بیڈ شیٹ بچھائی ہے وہ ڈارک بلیو کلر کی ہے' اوپر پیلے رنگ کی تتلیاں بنی ہیں۔ بیہ باجی کے بیڈ پر بچھی چادر پنک کلر جس پر ہلکے میرون اسٹرائپ ہیں' بچھی ہے۔ درمیان کی سائیڈ ٹیبل بارڈر کا کام دیتی ہے۔ میرے بیڈ کی پرلی طرف ایشوریا رائے' ریتک روشن اور لیو نارڈو ڈی کیپریو کی بڑی بڑی تصویریں لگی ہیں اور بک شیلف میں میری کتابیں رکھی ہیں اور بیہ باجی کے بیڈ کے اوپر مدر ٹریسا اور



''لیکن ماما' آخر ان لوگوں کو نکاح کی اتنی جلدی کیوں ہے؟ کیا منگنی سے ان کا اطمینان نہیں ہوتا۔ آپ' بابا سے بات تو کر کے دیکھیں۔''

''کوئی فائدہ نہیں تمہارے بابا سے بات کرنے کا۔ جانتی تو ہو تم کہ وہ اپنے بھائی پہ کس طرح جان نچھاور کرتے ہیں۔ ان کے سامنے میری اور تمہاری کسی کی کوئی اہمیت نہیں اور پھر ان کا کہنا ہے کہ اب تم نے گریجویشن بھی مکمل کر لیا ہے' تمہاری شادی کی عمر بھی ہے۔'' ماما کا لہجہ خاصا الجھا الجھا تھا۔

''لیکن ماما! میں اپنی آرٹ گیلری کھولنا چاہتی ہوں۔ سالوں سے جمع کی اپنی پینٹنگز کی نمائش کرنا چاہتی ہوں۔ ان پیسوں سے ایک ٹرسٹ قائم کرنا چاہتی ہوں۔'' بیہ باجی کی آواز روہانسی تھی' شاید وہ رو رہی تھیں۔

''ماما! میں نے شادی سے انکار تو نہیں کیا۔ یہ جانتے ہوئے بھی کہ جس سے میری شادی ہو رہی ہے وہ ان پڑھ ہے۔ گاؤں کے لوگوں کی طرح چھوٹا سا ذہن رکھتا ہے۔ میں نے اُف بھی نہ کی لیکن اس کا مطلب یہ تو نہیں کہ میرے کوئی ارمان نہیں۔''

''میں صدقے تیرے ارمانوں کے میری بچی! لیکن میں کیا کروں' میں مجبور ہوں' تیری دادی اور تیرے بابا کے فیصلے کے آگے میں مجبور ہوں۔ کتنے ارمان ہوتے ہیں ہر انسان کو اپنے بچوں کی شادی کرنے کے۔ پتہ نہیں تیرے بابا کو اس ان پڑھ' گنوار لڑکے میں کیا نظر آیا جو اپنی ہیرے جیسی بیٹی انہیں دے دی۔ میں کیا کروں میری چندا' میں کیا کروں؟'' ماما کتنی بے بسی سے بیہ باجی کو گلے سے لگا کے رو رہی تھیں۔ میرے اپنے بھی آنسو نکل آئے تھے۔ اگر میں بیہ باجی کی جگہ ہوتی تو

خوابوں کا قتل کر پاتی......؟

خواہشوں کی لاشیں گرا پاتی......؟

سپنوں کو کھنڈر بنا سکتی......؟

نہیں' نہیں۔ میں بیہ جتنی بہادر نہیں۔ اسی طرح کی چند اور باتوں کے بعد بیہ باجی باہر نکلیں اور مجھے دروازے کے پاس دیکھ کر ٹھٹھک گئیں۔ پھر اپنی آنکھیں پونچھ کر خود کو سنبھال کر بولیں۔

''چل لا۔ اپنی شاعری دکھا۔''

لیکن ان کی طرح مسکرانے کی شاید مجھ میں سکت نہ تھی اس لیے میں ان کے گلے سے لگ کر دیر تک آنسو بہاتی رہی۔

''بیہ باجی! ایک بات کہوں؟'' رات کو سونے سے پہلے میں نے بیہ کو مخاطب کیا جو کہ اپنے بیڈ کی چادر درست کر رہی تھیں۔ انہوں نے گردن اثبات میں ہلائی۔ وہ آج شام سے ہی گم صم تھیں۔ ایسا ہی ہوتا تھا جب بھی ان کی شادی سے متعلق کوئی بات ہوتی' وہ بکھر کے رہ جاتیں۔ منگنی کے دن ایک تجی

پرنسس ڈیانا کی تصاویر آویزاں ہیں اور ایک عدد انہی کے ہاتھوں سے بنی آئل پینٹنگ۔ وہ بہت اچھی پینٹنگ کرتی ہیں۔ فائن آرٹس گریجویٹ ہیں۔ ڈریسنگ ٹیبل مشترکہ ہونے کے باوجود بھی دو حصوں پر مشتمل ہے۔ ایک طرف میرے پرفیومز کا ڈھیر ہے تو دوسری طرف بیہ کے کیوٹکس اور ڈھیر سارے ہیئر بینڈز کا قافلہ۔ جی ہاں' بیہ باجی اپنے کمر سے نیچے ڈھلکنے والے بالوں کو انہی رنگ برنگی بینڈز میں بند کر کے رکھتی ہیں' ہر سوٹ کے ساتھ میچنگ بینڈ۔ ایک سو اٹھارہ ہیئر بینڈز موجود ہیں ان کے پاس۔

بیہ باجی کمرے میں موجود نہیں۔ وہ اپنی اکلوتی سہیلی حنا کے ساتھ کہیں باہر گئی ہیں۔ آپ کو پتہ ہے بیہ باجی کی منگنی ہمارے چچا کے بیٹے سہیل سے ہو چکی ہے' تب جب باجی فرسٹ ایئر میں تھیں۔ سہیل نے صرف دس جماعتیں پڑھی ہیں اور اپنے باپ دادا کی زمینیں سنبھالتا ہے۔ بیہ باجی اس رشتے سے کبھی خوش نہ تھیں لیکن بابا کی خوشی کی آگے سب ہار گئے۔ ماما بھی جو کہ کسی صورت سہیل کو پسند نہ کرتیں۔

بیچاری بیہ...... وہ کہتی تو ہے کہ وہ خوابوں پر ایمان نہیں رکھتی لیکن آخر ہے تو لڑکی ناں...... اور لڑکیاں تو خواب تب ہی اوڑھ لیتی ہیں جب آنچل اوڑھتی ہیں۔

ہمارے بابا یوں تو بہت اچھے ہیں لیکن اپنے اکلوتے بھائی یعنی ہمارے چچا سے بہت پیار کرتے ہیں۔ ہم سب سے بھی زیادہ۔ تبھی تو اپنی تمام زمینیں اور اپنی بڑی بیٹی جو کہ لائق تھی' پڑھی لکھی تھی' خوب صورت تھی' ایک ان پڑھ شخص کو دے دی۔

چلیں چھوڑیں۔ یہ کچھ غم ہماری فیملی کے پوشیدہ غم ہیں۔ انہیں نہ ہی کریدیں تو اچھا ہے۔

آپ میری فیملی سے تو مل لیے۔ اب کیا آپ میری اس چھوٹی سی دنیا کا حصہ بننا چاہیں گے......؟؟

❋

''زوبی...... زوبی اٹھ جاؤ' باہر کا دروازہ بند کرلو۔ میں واک کے لیے جا رہی ہوں۔'' زوبیہ باجی میری چادر کھینچے جا رہی تھیں۔

''کیا ہے بیہ باجی' کیوں اٹھا رہی ہو؟'' مجھے اور کچھ پیارا ہو نہ ہو' نیند بہت پیاری تھی۔

''اٹھو...... مجھے دیر ہو رہی ہے۔'' بیہ باجی نے گھسیٹ گھسیٹ کر آخر چادر کو کھینچ ہی لیا اور مجھے نہ چاہتے ہوئے بھی اٹھنا پڑا۔ بیہ باجی کو اسمارٹ رہنے کا جنون تھا اور پچھلے تین سالوں سے ان کی روزانہ کی یہ روٹین تھی۔ واک پر جانا اور مجھے اسی طرح اٹھانا۔ بیہ باجی کو دروازے تک چھوڑ کے میں ابھی اوپر آنے کا اور دوبارہ سونے کا سوچ ہی رہی تھی کہ دادو کی آواز نے میرے کانوں میں نقارے بجائے۔

''زبیدہ بیٹی! نمازِ فجر ادا کی ہے؟''



''دادو' کل پڑھ لوں گی۔'' مجھ پر میری معصوم نیند نے جو دھاوا بولا تھا۔

''نہیں بیٹا! نماز نیند سے بہتر ہے۔ سنا نہیں تم نے الصلوٰۃ خیر من النوم۔ کتنی مٹھاس ہوتی ہے اس آواز میں۔'' دادی نے پھر کوئی نیا لیکچر دینا چاہا اس لیے مجھے ان کے کمرے میں جا کے وضو کرنا پڑا۔ ابھی میں دوپٹہ باندھ کے جائے نماز پہ کھڑی ہی ہوئی تھی کہ انہوں نے مجھے ٹوک دیا۔

''اے ہے' یہ کیا۔ تم پتلون پہنے نماز پڑھوگی۔'' انہوں نے میرے اتنے مہنگے سلیپنگ سوٹ کی گویا توہین کی۔

''دادو! یہ پتلون نہیں ٹراؤزر شرٹ ہے جو کہ ماما نے مجھے دلوائی تھی اور اس میں نماز پڑھنے میں کوئی حرج نہیں۔'' میں نے ان کا جواب سننے سے پہلے نماز کی نیت باندھ لی لیکن ان کا جواب کون سا رکتا۔ وہ تو اسی رفتار سے بول رہی تھیں۔

''ہائے ہائے۔ ایک ہمارا زمانہ تھا' شلوار اتنی نیچے ہو کہ پنڈلیاں نظر نہ آئیں۔ دوپٹہ ایسا اوڑھا ہو کہ جسم کا احساس نہ ہو اور ایک یہ ہیں آج کل کی لڑکیاں...... ٹانگوں کو لفافوں میں بند رکھتی ہیں' جینز اور نہ جانے کیسی کیسی پتلونیں...... تیرے دادا ابا ہوتے تو شرم سے ڈوب جاتے۔'' دادی ٹھنڈی آہیں بھرتی رہیں۔

نماز ادا کرنے کے بعد میں اٹھی۔ ابھی میں دوبارہ موڈ بنانے لگی تھی سونے کا اور سیڑھیاں چڑھ کے اپنے کمرے کا رخ کیا ہی تھا کہ بابا نے آواز دی۔

''زوبی...... زبیدہ بیٹی! ذرا مجھے اخبار کی سرخیاں پڑھ کے سناؤ۔ آج زوبیہ شاید لیٹ ہو گئی ہے۔'' بابا کی عادت تھی کہ وہ ڈائننگ ٹیبل پہ بیٹھ کے ناشتا بھی کرتے تھے اور بیہ باجی سے اخبار بھی سنتے تھے۔ اب بابا جان کو تو میں ٹال نہیں سکتی تھی اس لیے بادل نخواستہ میں ڈائنگ ٹیبل تک گئی اور بابا کے ساتھ والی کرسی پر بیٹھ گئی۔

''بابا! آپ اتنی جلدی ناشتا کیوں کرتے ہیں؟ ابھی تو سورج بھی بمشکل نکلا ہوگا۔'' میں نے بڑی معصومیت سے کہا۔

''بیٹا! اللہ تعالیٰ نے جو نظامِ کائنات بنایا ہے ناں' اسی کے مطابق چلنے میں انسان کی کامیابی ہے۔ جلدی رات کا کھانا کھا کے' نماز ادا کرنا' پھر دس بجے تک سو جانا اور نمازِ فجر کے وقت اٹھ جانا۔ میری بات مانو' تم بھی زوبیہ کے ساتھ واک پہ چلی جایا کرو۔'' بابا بریڈ پہ مکھن لگاتے ہوئے بولے۔ ساتھ میں ماما بیٹھی چائے سے لطف اندوز ہو رہی تھیں۔

''ان صاحبہ کو سونے سے فرصت کہاں۔ رات کو بارہ بجے تک ڈائجسٹ پڑھتی ہیں اور صبح کالج جانے سے پندرہ منٹ پہلے جاگتی ہیں۔'' ماما نے اپنے ننھے سے چشمے کے اوپر سے مجھے دیکھا' کچھ کچھ

شکایتاً کچھ کچھ پیار سے۔

''ماما!'' میں نے لاڈ سے کہا۔

''کوئی بات نہیں بیٹا! یہ عمر ہی تو ہوتی ہے نیند کے مزے لوٹنے کی۔'' بابا نے ہمیشہ کی طرح میری سائیڈ لی اور میں نے ان کا پسندیدہ کام یعنی اخبار کی سرخیاں پڑھنا شروع کر دیں۔ دنیا بھر کی پھیلتی ہوئی بیماریوں کے قصے' دو چار قتل' چار چھ لوگوں کے اغوا' چند روڈ ایکسیڈنٹ' یہ خبریں بابا بڑے غور سے سنتے۔ میں روانی سے سرخیاں پڑھتے پڑھتے رک گئی۔

''بابا! میری ایک بات مانیں۔ آپ یہ فضول قسم کی خبروں سے لطف اندوز ہونے کے بجائے ڈائجسٹ مجھ سے پڑھوایا کریں۔ قسم سے بڑا مزہ آتا ہے۔ ایسے جیسے کہ آپ فلم دیکھ رہے ہوں۔ ایک ہیروئن ہوتی ہے' ہیرو ہوتا ہے' پہلے دونوں کالج میں لڑتے جھگڑتے ہیں پھر محبت ہو جاتی ہے۔ رومینٹک باتیں ہوتی ہیں' ماں باپ ٹانگ اڑاتے ہیں' شادیاں کہیں اور ہوتی ہیں' وہ مر جاتے ہیں وغیرہ وغیرہ۔ یہ خبریں تو روزانہ ایک ہی طرح کی ہوتی ہیں۔''

''میرا خیال ہے اب آپ نے بہت سرخیاں پڑھ لیں' آٹھ بجنے والے ہیں جا کے کالج کی تیاری کریں۔'' ماما نے بیچ میں ٹانگ اڑائی۔

''لیکن ماما! میں پہلے ناشتا کروں گی۔'' میں نے منہ بسورا۔

''زوبی! مجھے پتہ ہے تم نے برش نہیں کیا۔'' ماما نے ہمیشہ کی طرح ٹوکا۔

''کیسے کرتی ماما! مرغوں کے جاگنے کے وقت مجھے بیبا باجی نے اٹھا دیا۔ کمرے میں آنے ہی والی تھی کہ دادو نے بلا لیا۔ وہاں سے سیدھی کمرے کی طرف جا رہی تھی کہ بابا نے آواز دی۔ برش کرنے کا موقع دیا آپ لوگوں نے؟'' میرے مظلوم قصوں پر پاپا اور ماما دونوں مسکرا دیئے۔

''اچھا جاؤ' جا کے تیار ہو جاؤ۔ واپس ٹیبل پر آنا ناشتے کے لیے اور ہاں' ڈائجسٹ پڑھنا کم کرو' امتحان سر پر ہیں۔'' ماما نے تنبیہ کی۔ میں چپ چاپ شکلیں بناتی کرسی سے اٹھی۔

☆

''مے آئی کم ان میڈم!'' میں نے مسکرا کے بڑے ادب سے کہا۔

''نو'' اتنے ہی ادب سے مس تسلیم آفندی نے جواب دیا۔ مجھے معلوم تھا کہ میں میڈم کے پیریڈ جو کہ بدقسمتی سے پہلا ہوتا ہے' میں صرف پندرہ منٹ لیٹ تھی' اور وہ بھی اس نگوڑے آصف کی وجہ سے' جسے بابا نے نیا ہی ڈرائیور رکھا تھا اور جسے اپنی نئی نویلی بیوی کی زلفوں تلے رہنے سے دن چڑھے کا پتہ ہی نہیں لگتا اور روزانہ لیٹ آتا۔

''آئی ایم سوری میڈم...... میں آئندہ کبھی لیٹ نہیں ہوں گی۔'' میں نے معصوم سی شکل بنائی۔



کر لے۔ آخر کوئی چیز تو اس کے ضبط کو توڑ پائے گی۔'' میرے اگلے سوال پر سراحد کی مسکراہٹ بہت گہری ہو گئی۔

''زبیدہ! محبت کسی کو کسی سے کروائی نہیں جاتی' یہ کوئی مائیکرو چپ یا پھر موبائل سم نہیں کہ مشین میں لگائی اور مشین چل پڑی۔ یہ جو محبت نامی چیز ہے ناں یہ کسی کی ہدایت کی محتاج نہیں۔ یہ دلوں میں خود ہی اگ آتی ہے۔ خودرو پودوں کی طرح' جو بارش برستے ہی خود بخود زمین سے پھوٹ آتے ہیں' بنا کسی بیج کے' بنا کسی جڑ کے' وہ بس ہو جاتے ہیں۔ محبت بھی اسی طرح ہو جاتی ہے۔'' سراحد کے چہرے پر اس طلسماتی شے 'محبت' کا عکس لہرا گیا۔ وہ عکس جسے میں ان سے چھپائے پھرتی تھی۔

''آپ محبت کے بارے میں اتنا سب کچھ کیسے جانتے ہیں؟'' میں نے حیرانی سے پوچھا۔

''اس کے بارے میں تفصیل پھر کبھی بتاؤں گا۔ ابھی مجھے کلاس لینے جانا ہے۔ تم نے باتوں میں لگا دیا' ویسے زبیدہ! تمہاری باتوں اور تمہاری آنکھوں کے اندر ایک بہت گہری لڑکی ہے جس سے ملنا اور بات کرنا مجھے اچھا لگتا ہے۔'' سراحد یہ کہہ کے اٹھے اور میری آنکھوں میں ہزاروں خواب سجا گئے۔ مجھے یہ جان کر اچھا لگا کہ میں انہیں اچھی لگتی ہوں۔

میں گھر آئی تو پتہ چلا کہ کل ہم گاؤں جا رہے ہیں' سہیل کی بہن وسیمہ کی شادی اٹینڈ کرنے۔ ماما سے مختصراً ابھی پتہ چل سکا۔ کیوں کہ ماما گاؤں جانے کے زیادہ حق میں نہ ہوتی تھیں۔ اس کی وجہ یہ نہ تھی کہ ان کا ہماری چچی یا پھر اپنی نندوں سے کوئی اختلاف تھا لیکن اس کی وجہ یہ تھی کہ ماما وہاں کے ماحول کو دیکھ کے اپنی بیٹی کے مستقبل کا سوچ کے اداس ہو جاتی تھیں اور اکثر وہاں سے بیمار ہو کے آتیں۔ یہ بات قابل غور تھی کہ بیبا اور ماما کا رشتہ ماں اور بیٹی سے زیادہ دوستوں جیسا تھا۔ ماما بھی زوبیہ کو دوست سمجھتی آئیں۔ ابھی تک دونوں اکٹھے شاپنگ پہ جاتی ہیں۔ کپڑے سلیکٹ کرنا' ان کے ڈیزائن سوچنا' جوتوں کی ورائٹیز دیکھنا' گھر سجانا' نئے نئے کھانوں کی ترکیبیں نکالنا' دونوں ماں اور بیٹی کم' دوست زیادہ لگتی ہیں۔

ماما مجھے مزید کوئی تفصیل بتانے کے موڈ میں نہ تھیں اس لیے میں دادی کے پاس آ گئی۔ بیبا بھی کہیں باہر تھی' دادی ہمیشہ کی طرح گاؤں جانے کی تیاری بڑے جوش و خروش سے کرتی تھیں۔ اپنے شوہر کے گھر جانے میں انہیں بڑا سکون ملتا تھا۔ ہمارے ساتھ رہنے کی وجہ صرف خاور بھائی تھے کہ جن کو دادو نے پالا تھا اور جن کے بغیر وہ رہ نہیں سکتیں اور پھر دوسری وجہ میری چچی کہ جن سے دادو کی کم ہی بنتی تھی حالانکہ وہ دادو کی بھانجی تھیں اور ماما غیروں میں سے' لیکن یہ تو تربیت پر منحصر ہوتا ہے ناں۔

ابھی بھی دادی اپنے چھوٹے سے بیگ میں اپنی مختصر چیزیں ڈالنے میں مشغول تھیں۔ میں ان کے پاس جا کے بیٹھ گئی۔

''زبیدہ بیٹا! تم نے کر لی اپنی تیاری؟'' وہ مجھے دیکھ کے پیار سے بولیں۔

''نہیں دادو! مجھے تو ابھی ابھی ماما نے بتایا اور ویسے بھی بیہ آئے گی تو میرے کپڑے بھی پیک کر لے گی۔'' میں نے ہلکے پھلکے لہجے میں جواب دیا۔

''یہ فہمیدہ بھی ناں۔ اتنے سال اس نے وہیں گزارے لیکن ابھی تک وہاں جانے سے اس کا منہ بن جاتا ہے۔ آج بتا رہی ہے وہ تم کو۔ ارے پچھلے دو ہفتوں سے شادی کی تاریخ طے کی تھی اور تم یہ ہر بات زوبیہ پر کیوں چھوڑتی ہو' بیٹا! ابھی چند ہی ماہ میں اس کی شادی ہو جائے گی پھر تو خود ہی کرو گی ناں۔ چلو اپنا سامان خود پیک کرو۔'' دادو نے بیک وقت ماما اور مجھ سے شکایت ظاہر کی۔

''دادو! آپ لوگوں کو بیہ کی شادی کی اتنی جلدی کیوں ہے؟ دادو آپ نے کسی بھی بات کے بارے میں بیہ سے پوچھا ہے؟'' میں نے بات کا پہلو بدلا تو دادی نے میری طرف کھا جانے والی نظروں سے دیکھا۔

''کیوں؟ کیا بات پوچھیں ہم اس سے۔ دیکھ بھال کے ہم نے اس کی منگنی اپنے بچے سے کی ہے۔ اپنے گھر کی لڑکی گھر میں ہی رہے گی اور پھر اس کی منگنی کو تیسرا سال ہونے کو آیا۔ ابھی اگر اس کی شادی کر دی تو کیا برا ہو گا۔'' دادی قدرے سخت لہجے میں بولیں۔

''دادو! اچھے برے کی بات نہیں' لڑکی کی رائے جاننے کا حق ہمارے دین نے بھی دیا ہے۔'' میں نے ٹھوس وجہ بتانی چاہی۔

''زبیدہ! اب تم ہمیں دین کی باتیں سکھاؤ گی۔ تمہیں قرآن' نماز بھی میں نے ہی سکھائی ہے۔ زوبیہ کوئی بچی نہیں کو کچھ سمجھ نہ پائے۔ اس نے خود آمادگی ظاہر کی تھی سہیل کے لیے۔'' دادو بہت غصے میں بولیں۔

''وہ تو اس گائے کی طرح ہے کہ جس کی ناک میں نکیل ڈال کے کوئی کہیں بھی گھسیٹ کے لی جائے۔ بے زبان لڑکی!'' میں نے زوبیہ پہ غصہ نکالا۔

''لڑکیاں ایسی ہی ہوتی ہیں زبیدہ بی بی! اپنے خاوند خود پسند کرنے والیاں لڑکیاں نہیں کہلاتیں۔ یہ بے زبانی ہم نے اپنی اولاد کو دی ہے اور ہمیں ہماری ماؤں نے۔'' دادو کا لہجہ فخر سے تنا ہوا تھا۔ میں نے وہاں سے اٹھنا ہی مناسب سمجھا کہ دادو سے بحث فضول تھی۔ وہ اپنے اصولوں پر قائم تھیں' ان کے لیے میرے خیالات کوئی معنی نہیں رکھتے تھے اور پھر اس کے لیے کون سے رکھتے ہیں' جس کے لیے میں لڑے جا رہی تھی۔ وہ تو واقعی بے زبان ہے۔ اس کی ناک میں نکیل ڈالی جا چکی تھی اور اسے گھسیٹا بھی جا رہا تھا مگر وہ تو بے زبان تھی' گونگی تھی وہ۔

زوبیہ باجی گھر آئیں تو ڈھیر سارے شاپرز ساتھ تھے۔ پتہ چلا کہ شادی پہ پہننے والے کپڑوں کی



شاپنگ کر کے آئی ہیں۔ میرے اور اپنے لیے لہنگے' میچنگ جیولری' چوڑیاں۔ درزی سے ماما اور دادو کے کپڑے بھی لے آئیں اور دلہن یعنی وسیمہ کے لیے تحائف بھی۔ دادو تو اسے اپنا ٹیکا جھومر دے رہی تھیں' ماما نے ایک انگوٹھی بنوائی تھی اور ہم تینوں کی طرف سے اس کے لیے چھوٹے موٹے تحائف تھے۔

بیہ ساری چیزیں اپنے سوٹ کیس میں پیک کر رہی تھیں کہ اسی وقت انہیں ماما نے آواز دی۔ غالباً ڈنر بنانے کا ٹائم ہو چکا تھا اور انہیں اپنی ڈیوٹی نبھانی تھی۔

''زوبی پلیز' ایک کام کر دو۔ یہ بقایا سامان ذرا سلیقے سے پیک کر دو گی' اس سوٹ کیس میں۔ میں ذرا چاول بنا لوں۔'' بیہ کی التجا پہ میں نے ہامی بھر لی اور ان کے جانے کے بعد بقایا سامان پیک کرنے لگی۔ کپڑے' جوتے' میک اپ کا سامان' بیہ کتنی سلیقہ مند تھی اس کا اندازہ صرف اس کی پیکنگ دیکھ کر ہی ہو جاتا ہے۔ جوتوں کے چار جوڑے شاپرز کے ساتھ کونے میں رکھے گئے تھے' اوپر کپڑے سلیقے سے تہہ کر کے' میک اپ کا سامان پاکٹ میں اور ٹوٹنے والی چیزیں تولیے میں لپیٹ کے رکھی تھیں۔ میں ابھی کارپٹ پر رکھا باقی سامان اٹھا کے رکھ ہی رہی تھی کہ ایک کالی جلد والی ڈائری میری گود میں گر گئی۔ اچانک میری توجہ اس ڈائری کی جانب چلی گئی۔ یہ ڈائری بیہ روزانہ سونے سے پہلے بیٹھ کے لکھتی تھیں لیکن وہ کیا لکھتی تھیں' اس کا مجھے علم نہ تھا۔ بیہ بہت گہری تھیں' ایک ایسے شجر کی طرح کہ جو بظاہر تو اپنی تمام شاخوں سے سورج کی روشنی کو راستہ دے رہا ہو لیکن اس میں کتنے گھونسلے ہیں' یہ کسی کو پتہ نہ ہو۔

میں نے اس ڈائری کو کھولا' دانستہ یا دانستہ...... یا چوری' لیکن بیہ کے دل کا حال کالی جلد والی ڈائری ہی جانتی تھی۔ یہ ڈائری شاید مجھ سے' ماما سے بھی زیادہ عزیز تھی انہیں' جس پہ انہوں نے اپنے ارمانوں کا بوجھ ڈالا تھا۔ اچانک میری نظر ایک تحریر پر پڑی۔ اس کے نیچے آج سے تین سال پہلے کا دن اور تاریخ درج تھی۔

''آج مجھے ماما نے بتایا کہ سہیل کا رشتہ میرے لیے چاچا جی لائے تھے۔ بابا نے بنا مجھ سے یا ماما سے پوچھے فقط دادو کی رضامندی پہ ہاں کر لی ہے۔ ماما نے بھی مجھے صرف بتایا ہے' پوچھا تو نہیں' لیکن ان کا بھی تو کوئی قصور نہیں' وہ بھی تو بے بس ہیں۔ میری طرح' یا شاید مجھ سے بھی زیادہ۔ میں ماما کو کیا جواب دیتی۔ نہ ہاں کرنے کا اختیار ہے اور نہ ناں کرنے کی ہمت۔ آج میں خود کو اس ان پڑھ گنوار لڑکی کی طرح محسوس کر رہی ہوں جس کی شادی اس کی پیدائش کے وقت طے پاتی ہے اور چھ ماہ کی عمر میں وہ کسی کی منکوحہ بھی بن جاتی ہے۔ میں نے عاصم کو بھی بتا دیا۔ کہتا ہے کہ انکار کر دو اپنے بابا کو۔ میں کل رشتہ لے کر آتا ہوں لیکن میں نے اسے منع کر دیا۔ میرے لیے بابا کو منع کرنا آسان نہیں' میں نے ہمیشہ ان کی خوشی چاہی ہے۔ انہوں نے میری پرورش کی' مجھے تعلیم دی' میری ہر خواہش پوری کی اور

سجائی مورتی کی طرح وہ بیٹھی تو تھیں مگر بے جان۔ کاٹو تو لہو نہیں ایسی۔

''بیہ باجی! تم شادی سے انکار کیوں نہیں کرتیں۔ تم اس سے محبت بھی تو نہیں کرتیں۔'' میرے کہنے پر پل بھر کو بیہ کے چہرے پر تمسخرانہ مسکراہٹ آئی۔ انہوں نے زیرلب 'محبت' لفظ دہرایا اور دوبارہ چادر درست کرنے لگیں۔

''میری جان! تم ابھی چھوٹی سی ہو' ان باتوں کو نہیں سوچا کرو۔ اپنی تعلیم پر توجہ دو اور جو وقت بچے تم اپنے ناولز کے کرداروں کے ساتھ رہو۔'' بیہ باجی مسکرا کے بولیں۔

''نہیں بیہ باجی' آپ بات کو تبدیل نہ کریں۔ میں نے سب سن لیا تھا۔ آپ کے بہت سارے خواب ہیں باجی جو وہاں' اس گاؤں میں' ان لوگوں کے درمیان پورے نہیں ہو سکتے۔ پلیز باجی! آپ شادی سے انکار کر دیں' منع کر دیں بابا کو۔'' میں نے تڑپ کے کہا۔ بیہ باجی میرے بستر تک آئیں اور مجھے سمجھاتے ہوئے بولیں۔

''میری پیاری سی گڑیا! زندگی ویسی نہیں ہوتی جیسی ہمیں یہ فلمیں' یہ کہانیاں دکھاتی ہیں۔ زندگی ان خوابوں سے بہت دور ہے' بہت الگ چیز ہے' ہمارے یہاں اس طرح انکار نہیں کیے جاتے' ہمارے یہاں انکار کی سزا صرف موت ہے اور پھر مجھے کیا ملے گا انکار کر کے۔ آخر مجھے کسی نہ کسی سے شادی تو کرنی ہی ہے ناں۔ کیا پتہ قدرت کو وہی شخص میرے لیے موزوں لگا ہو' جسے بابا نے پسند کیا ہے۔ میں خواہ مخواہ اپنے بابا کا دل کیوں دکھاؤں۔'' بیہ باجی مسکرا کے کہہ رہی تھیں لیکن ان کی آنکھوں میں درد تھا' اذیت تھی۔ ایک سنسان سی اداسی تھی۔

''لیکن بیہ باجی! کوئی کس طرح ایثار کر سکتا ہے ایسے ماحول میں کہ جہاں زندگی کا تصور سرے سے ہی مختلف ہو۔ ہم یہاں کی زندگی کے عادی ہو چکے ہیں' تم بتاؤ کیا تم رہ سکتی ہو اپنی پینٹنگز' اپنے رنگوں کے بغیر۔ گاڑیوں کے بغیر' شہر کی زندگی کے بغیر ایک ایسے ماحول میں جہاں تمہیں جاننے والا کوئی نہ ہو۔'' میں چیخ اٹھی۔

''زوبی! میں ان تمام چیزوں کے بغیر گزارہ کر سکتی ہوں یا نہیں' یہ تو میں نہیں جانتی لیکن میں یہ جانتی ہوں کہ میں بابا اور دادی کو دکھی کر کے کسی صورت گزارہ نہیں کر پاؤں گی۔'' زوبیہ باجی کے لہجے کے اطمینان پہ مجھے بہت غصہ آ رہا تھا۔

''آپ جھوٹ بول رہی ہو۔ آپ کو اپنے خواب' اپنے ارمان بے حد عزیز ہیں اور پھر ہر کسی کو حق ہے اپنی سانسیں اپنی مرضی سے لینے کا۔ آپ اپنے حصے کی سانسیں بابا اور دادی کے نام کیوں کر رہی ہیں۔'' میرا لہجہ اور سنگین ہو گیا۔

''زوبی جان! میں نے خواب ضرور دیکھے ہیں لیکن ان کے حقیقت میں بدلنے کی شرط نہیں رکھی۔



جب انہوں نے میرے لیے کوئی فیصلہ کیا ہے تو کیا میں انکار کر دوں......؟ نہیں' ہرگز نہیں۔

میں نے عاصم سے کہہ دیا کہ میں اس سے تعلق ختم کر رہی ہوں اور آج کے بعد' ہمارے درمیان کوئی بات نہیں ہوگی۔ یہ کہہ کر میں نے ریسیور کریڈل پہ رکھ دیا۔''

میری آنکھوں سے ایک ننھا سا آنسو گرا اور زوبیہ کی ڈائری کے ورق پہ گر کر الفاظ کو دھبا بنا گیا۔

ہائے بیہ......تم نے اپنی محبت کو قربان کر دیا۔ میں غلط نہ تھی' تمہیں کسی سے محبت ہے یا پھر تھی۔

میں نے باقی سامان پیک کر لیا لیکن بیہ کی ڈائری اٹھا کے اپنے تکیے کے نیچے رکھ دی۔ رات کو بیہ کے سونے کے بعد میں اسٹڈی روم میں آئی اور دروازہ اندر سے بند کر لیا۔ رات کے اس پچھلے پہر اس کمرے میں میں تھی اور میری بے زبان بہن کی اکیلی اور سسکتی محبت تھی۔

جان سے مار دے مجھے لیکن
چھوڑ جانے کا مجھ پر ظلم نہ کر

''آج عاصم کا خط مجھے ملا۔ وہ تو پاگل ہو گیا ہے میری محبت میں۔ میرا کوئی دعوا کوئی بات اس پر اثر نہیں کرتی۔ آج خط میں یہی شعر لکھا تھا اس نے۔ میں اسے کیسے سمجھاؤں کہ میں بے وفا نہیں۔ صرف ایک لڑکی ہوں...... مجبور اور بے بس' لیکن جب تک میں اسے اپنا آپ بے وفا کے طور پر نہیں دکھاؤں گی' وہ مجھے بھلا نہیں پائے گا۔''

تبھی بیہ کی ڈائری سے ایک خط بھی نکلا۔ اس خط سے صاف ظاہر تھا کہ اسے لکھنے والا کس کرب سے گزر رہا ہے۔ اس خط میں ایک نظم درج تھی لیکن اس کا ایک ایک لفظ آنسوؤں سے تر بتر تھا۔

''ایک آنچل سے بندھا ہے سب کچھ
ایک تصویر......اور تصویر میں بھیگے ہونٹ
ایک صندل کی عنابی پنسل
ایک بے ربط سا اکھڑا ہوا خط
ایک عدد کارڈ
جس کو چھونے سے تیری یاد چلی آتی ہے
اور اس کارڈ میں رکھی ہوئی اکلوتی پلک
جس سے مانوس دعاؤں کی مہک آتی ہے
کسی گمنام سے شاعر کا ادھورا مصرعہ
ایک پازیب سے بچھڑا ہوا اجلا موتی
ایک مرجھائی ہوئی زرد چنبیلی کی کلی

میرے لیے پل بھر کے خواب اور ان کی خوشی ہی سب کچھ ہے۔ حقیقتوں کے عذاب کبھی کبھار بہت کٹھن ہوتے ہیں۔'' بیبہ کی آنکھوں کے کونے جھلملانے لگے۔

''لیکن بیبہ باجی!'' میری آنکھیں نم ہوگئیں۔

''بس گڑیا بس! اپنے ننھے سے دل پر اتنا بوجھ نہ ڈالو۔ یہ باتیں تمہارے سوچنے کی نہیں۔ تم اپنے خوابوں کی ڈور سنبھالو' حقیقتوں کی پرچھائیاں بہت دکھ دیتی ہیں۔ چلو سو جاؤ۔'' بیبہ باجی نے مجھے زبردستی لٹایا اور مجھے کمبل اوڑھا دیا اور چپ چاپ جا کے اپنے بستر پر لیٹ گئیں۔

لیکن وہ سوئی نہیں۔ وہ کتنی دیر گلابی رنگ کی چادر کو اپنے بے رنگ آنسوؤں سے بھگوتی رہیں۔ اپنے خوابوں کے دامن تر کرتی رہیں۔

*

''اے زوبی! آج تو اتنی چپ کیوں ہے۔'' مجھے خاموش بیٹھے دیکھ کر فرح نے پوچھا۔ میں نے کوئی خاص بات نہیں کی اور نہ ہی نوٹس لیا۔

''زبیدہ بیگم! ہم آپ سے پوچھ رہے ہیں۔ کہیں دل ول تو نہیں کھو گیا؟'' ثنا نے بھی فرح کا ساتھ دیا اور اس کے زبیدہ بیگم کہنے پر میں نے تاؤ کھا کے اسے گھورا۔

''شٹ اپ یار! کبھی کوئی کام کی بات بھی کر لیا کرو۔ کوئی ڈھنگ کا کام بھی کر لیا کرو' ہر وقت چخ چخ' بخ بخ۔'' میں نے غصے سے کہا۔

''اوہو۔ ایسا کون سا ڈھنگ کا کام سوچ رہی ہو۔ کل تک تو تم بھی ہمارے ساتھ چخ چخ' بخ بخ کیا کرتی تھیں۔ آج کیا ہو گیا؟'' شاوانہ نے مجھے ٹوکا۔

''لگتا ہے 'پیار کا پہلا شہر' ابھی تک چھایا ہوا ہے۔ کیا ہوا ابھی تک پیرس میں پھر رہی ہو کیا سنان کے ساتھ ساتھ...... مس پاسکل۔'' سپنا نے یہ ناول پڑھا ہوا تھا اس لیے تفصیلات بھی اسے معلوم تھیں۔ میں نے اکتاہٹ والی آنکھوں سے اسے دیکھا۔

''آج سراحد نظر نہیں آئے۔ کیوں آخر؟ کہیں چھٹی پر تو نہیں۔'' فرح نے شرارت سے گھورا۔

''یار! کہیں بیمار تو نہیں پڑ گئے۔'' سپنا نے آنکھ ماری۔

''ہو سکتا ہے شادی وادی کر لی ہو' ہنی مون کی چھٹی پہ گئے ہوں۔'' یہ ثنا تھی۔

''نہیں نہیں' یہ بھی تو ہو سکتا ہے کہ موصوف باپ بن گئے ہوں۔'' شاوانہ نے آخری جملہ بولا۔ اس پر وہ چاروں ہنس دیں اور میں نے چاروں کو کتاب اٹھا کے باری باری ماری۔ میں وہاں سے اکیلی ہی اٹھ آئی تھی اور انجانے میں' میں لائبریری کی طرف چل پڑی تھی۔ ان چاروں میں سے کسی نے بھی میرے پیچھے آنے کی کوشش نہ کی۔ میں لائبریری کے باہر بنے لان میں ایک بنچ پر بیٹھ گئی اور 'پیار کا پہلا



شہر' کا مطالعہ کرنے لگی لیکن میرا سارا ذہن بیبہ باجی پر تھا۔ وہ جن حالات سے گزر رہی تھیں یا گزرنے والی تھیں ان حالات کی دشواریوں پہ تھا۔ بیبہ باجی نے پہلی بار میرے دل میں درد کا احساس جگایا تھا' میں سوچ رہی تھی کہ بیبہ کتنی عظیم ہیں کہ بابا کی خاطر' دادی کی خاطر وہ اپنی زندگی کی سب سے ضروری خوشی کھو رہی ہیں یا پھر وہ کتنی پاگل ہیں کہ جو قدرت کی سب سے اچھی فیلنگ محبت سے منکر تھیں۔ میں سوچ رہی تھی کہ اگر بیبہ کو کسی سے محبت ہو جائے اور وہ ان سے شادی کر لے تو شاید وہ اپنے خوابوں کا مان رکھ سکتی ہیں۔ اپنی مرضی سے جی سکتی ہیں' لیکن کیا بیبہ واقعی کسی سے محبت نہیں کرتیں؟ اپنی چھبیس سالہ زندگی میں کیا یہ احساس ان کے دل میں کبھی نہیں جاگا؟ کیا بیبہ کو کبھی کوئی اپنا نہیں لگا۔ اگر نہیں تو آخر کیوں؟ بیبہ اتنی اچھی ہیں...... پریوں جیسے نقش' حسین سراپا رکھنے والی' اچھی تعلیم رکھنے والی' ہر طرح سے لائق۔ پھر آخر انہوں نے کسی نے محبت کیوں نہیں کی؟

میں انہی خیالوں میں ڈوبی تھی کہ سراحد لائبریری سے نکل کے شاید اسی طرف آ رہے تھے جہاں میں بیٹھی تھی۔

''کیسی ہیں آپ زبیدہ؟'' وہ میرے بنچ کے پاس آ کے ٹھہر گئے۔

''ٹھیک ہوں سر!'' آج پتہ نہیں کیوں پہلی بار مجھ پر وہ فیلنگز حاوی نہیں ہوئیں جو پہلے ہوتی تھیں۔

''لیکن مجھے آپ کچھ بدلی بدلی سی لگ رہی ہیں۔ بھئی اس پھولوں جیسی مسکراہٹ کا کیا ہوا' آج مرجھائی سی کیوں ہے؟'' سراحد کے یہ کہتے ہی میری مسکراہٹ کے پھول کھل اٹھے اور دل کی مرجھائی کلیاں بھی کھلنے لگیں۔

''یہ ہوئی ناں بات۔ پتہ ہے زبیدہ! جب آپ کی عمر کی لڑکیاں قہقہے مارتی ہیں ناں تو موسم تبدیل ہو جاتے ہیں۔ رم جھم پھوار برستی ہے' ہر طرف رنگ بکھرتے ہیں۔'' سراحد نے بڑے ہشاش بشاش لہجے میں کہا۔

''سر! آپ اتنی اچھی باتیں کیسے کر لیتے ہیں' یہاں پر تو لوگ صرف دل دکھانا جانتے ہیں۔'' میرے ذہن میں پھر بابا کا فیصلہ آ گیا جو انہوں نے بیبہ کی قسمت کیا کیا تھا۔ اس بات کے جواب میں سراحد نے صرف مسکرانے پر اکتفا کیا۔

''آپ نے ناول پڑھ لیا؟'' وہ میرے ہاتھ میں مانوس کتاب دیکھ کے بولے۔ میں نے گردن اثبات میں ہلائی۔ ''کیسا لگا؟'' انہوں نے ایک اور سوال کیا۔

''کہانی اچھی تھی' بس آخر میں مصنف نے تشنگی چھوڑ دی۔ محبت کی پیاس...... سراحد! انسان کی زندگی میں محبت کی اتنی پیاس کیوں ہوتی ہے؟ جیسی پاسکل کو تھی۔ جیسی ہر ناول کی ہر لڑکی کے اندر ہوتی ہے۔ جیسی خوابوں میں ہوتی ہے۔'' پتہ نہیں آج کیوں میں اتنی بہادر ہو گئی تھی کہ سراحد سے اس طرح

کی باتیں کر رہی تھی۔ کچھ دیر تو وہ میری طرف دیکھتے رہے، پھر مسکرا کے بولے۔

''جانتی ہو زبیدہ! اس پیاس تک ہر کوئی نہیں پہنچ پاتا۔ اس تشنگی کو ہر کوئی نہیں سمجھ پاتا۔ کچھ لوگ تو زندگی محض مصلحت کوشی کی بنیاد پر جیتے ہیں۔ وہ محبت کو، زندگی کو، دوسروں کے حوالے کر دیتے ہیں۔'' سر احد نے مفکرانہ انداز میں کہا۔

''میں اسی بات پر تو سوچ رہی ہوں۔ پریشان ہوں کہ لوگ آخر اپنی زندگی کے فیصلے خود کیوں نہیں کرتے۔ ان کے لیے دوسرے لوگ کیوں اہم ہوتے ہیں۔ کبھی ماں باپ، کبھی دوست، تو کبھی اپنی ہی مصلحت پسندی۔'' میں نے ان کی تائید کی۔ وہ خاموش رہے۔ میں نے اپنی پرابلم ان سے ڈسکس کرنا بہتر سمجھا۔

''سر! میں آپ کو بتاؤں میں کس لیے پریشان ہوں۔'' میری بات کے جواب میں سر احد نے اپنا سر اثبات میں ہلایا۔

''سر! میری ایک دوست ہے، بہت اچھی پڑھی لکھی، اونچے طبقے سے تعلق رکھنے والی، اس کے بہت سارے خواب اور ارمان ہیں، لیکن وہ صرف اپنے باپ اور دادی کی وجہ سے اپنے کزن سے شادی کر رہی ہے جو کہ پڑھا لکھا بھی نہیں، گاؤں میں رہتا ہے اور جو کہ اس کے خوابوں اور ارمانوں کو کبھی سمجھ ہی نہیں سکتا۔'' میں نے تفصیل بتائی۔ انہوں نے لمبی سی ''ہوں'' کی اور کچھ سوچ کر بولے۔

''اس طرح کے کیسز تو پچھتر فیصد تک ہیں، جو لڑکیاں صرف اپنے والدین کی رضامندی کی خاطر کونین کی گولی کو بھی شکر لگا کے نگل لیتی ہیں۔ میرا خیال ہے کہ اس سے ان کا اطمینان ہو جاتا ہے۔''

''نہیں ہو سکتا اطمینان، سر میں اس کو اچھی طرح جانتی ہوں، وہ خوش نہیں رہ پائے گی۔ وہ ماں باپ کے دل میں عظیم بننے کے لیے اپنا آپ کھو رہی ہے، اپنی پہچان کھو رہی ہے۔ میرا خیال ہے کہ اسے روکنا چاہیے لیکن میں کیسے روکوں۔'' میں نے عاجز آتے ہوئے کہا۔

''جب تک وہ خود نہیں چاہے گی اس فیصلے سے ہٹنا تب تک یہ ممکن نہیں، کیوں کہ اگر اس کے والدین سے آپ یا کوئی اور اس بارے میں بات کرے گا تو وہ یہی کہیں گے کہ جب ہماری بیٹی کو کوئی اعتراض نہیں تو آپ کون ہوتے ہیں اعتراض کرنے والے۔ اس لیے پہلے اس لڑکی کو ہی اسٹیپ اٹھانا ہوگا، اپنی زندگی کے اہم فیصلے کے لیے۔'' سر احد نے بہت اہم نقطہ سامنے رکھا۔

''نہیں مانے گی۔ وہ لڑکی تو کبھی بھی نہیں مانے گی، انکار کے لیے۔'' میری گردن آپ ہی آپ نفی میں ہلنے لگی۔

''پھر کچھ نہیں ہو سکتا۔'' سر احد مایوس ہو گئے۔

''لیکن سر! کوئی ایسا جواز تو پیدا ہو سکتا ہے کہ وہ لڑکی کسی اور سے شادی کر لے۔ کسی سے محبت



جس میں اب بھی تیری زلفوں کے بھنور لپٹے ہیں
شربتی کانچ کی ٹوٹی ہوئی نازک چوڑی
ایک ٹوٹا ہوا ہلکا سا گلابی ناخن
ایک گدلا سا ٹشو پیپر بھی
جس پہ مہکے ہوئے اشکوں کے نشاں زندہ ہیں
یہی دولت ہے یہی کچھ ہے اثاثہ میرا
ایک آنچل سے بندھا ہے سب کچھ
حسرتوں، سسکیوں، آہوں میں سمیٹا آنچل
تیری خوشبو میرے اشکوں میں لپٹا آنچل

نظم کے ختم ہوتے ہی میں اپنے آپ پر قابو نہ رکھ پائی اور بے چارے عاصم کی معصوم محبت پہ کتنی دیر گھٹنوں میں منہ دیے رہی۔

میں نے ڈائری کا ایک اور ورق تبدیل کیا۔

''آج میری منگنی تھی اور آج ہی عاصم سے میری آخری ملاقات بھی ہوئی۔ عاصم کے فلیٹ سے واپس آئی تو اپنا آپ تو وہیں چھوڑ آئی، جو لڑکی سفید کامدانی سوٹ میں سہیل کے نام کی انگوٹھی پہنے ہوئے تھی۔ وہ تو کوئی اور تھی۔ بے روح، بے جان، ایک پلاسٹک کی گڑیا، اپنی زوبیہ کو تو عاصم نے لے لیا تھا۔ کتنا رویا تھا آج میرے شانے سے لگ کے وہ اور میں کم ظرف، بے حس انسان کی طرح یہ دعوا کرتی رہی کہ مجھے اس سے محبت نہیں۔ گھر تک آتے آتے میں واقعی پتھر کی ہو گئی۔ دل کے تمام زخم آنکھوں میں آ گئے اور یہاں آنکھیں پڑھنے والا کوئی نہیں، کوئی نہیں۔''

کتنی معصوم تھی میری بے خبر بہن۔ کیا کچھ قربان کر چکی تھی وہ اور اس پتھر کی پتلی کی آنکھیں تین سال تک کوئی نہیں پڑھ پایا۔ واقعی وہ صحیح کہتی ہے کہ یہاں آنکھیں پڑھنے والا کوئی بھی نہیں۔

رات بھر میں زوبیہ کی خاموش محبت کی کہانی سنتی رہی۔ صبح کی اذان ہوئی تو میں نے دل سے ان کے لیے دعا مانگی اور بہت سوچنے کے بعد یہ فیصلہ کیا کہ میں عاصم کو ڈھونڈوں گی۔ بیا اور عاصم کو ملاؤں گی۔ میں زوبیہ کو اس طرح گھٹ گھٹ کر مرنے نہیں دوں گی۔ میں نے عاصم کا وہ خط اپنے پاس رکھ لیا۔ اس خط کے لفافے کے پیچھے عاصم کا ایڈریس تھا۔ بیا کی ڈائری میں نے ان کی الماری میں واپس رکھ دی۔

☆

گاؤں پہنچے تو ہمارے ہر طرف وہی ماحول تھا جو کہ کچھ سال پہلے مجھے بہت اچھا لگا کرتا تھا۔ کھلے

کھلے کھیت کھلیان' گھروں کے کشادہ آنگن' آنگن میں رکھی چارپائیاں' گھر کے باقی کمروں سے دور باورچی خانہ' باورچی خانے میں نیچے بیٹھ کے کھانا پکانے کا رواج' یوں تو ہمارا یہ گھر دیہاتوں یا گاؤں کی نسبت بہت اچھا بنا ہوا تھا۔ فرش پکا' سفید رنگ کی اونچی عمارت' گھر کے داخلی دروازے کے پاس جامن کا درخت اور تھوڑی سی گھاس۔

ہمیشہ کی طرح رضیہ چچی' آمنہ پھوپھو اور ان کے بچوں نے بڑی خوش دلی سے ہمارا استقبال کیا۔ شادی کا گھر تھا تو خوب چہل پہل تھی۔ میری اکلوتی پھوپھی آمنہ کی تینوں نک چڑھی بیٹیاں بھی آئی ہوئی تھیں۔ ان میں سے صرف بڑی کی تھوڑی بہت بیہ سے ہائی ہیلو تھی ورنہ باقی تو دونوں خود کو پرستان کی پریاں سمجھتی تھیں۔

دلہن یعنی وسیمہ باجی بہت اچھی تھیں' سادہ سی طبیعت اور چہرے والی۔ ان کے دو ہی بھائی تھے سہیل اور روحیل۔ سہیل بھائی جو کہ بیہ کے منگیتر تھے' بدقسمتی سے انہوں نے تو اپنے شوق کی بنا پر تعلیم ترک کی لیکن روحیل میاں کو شروع سے ہی پڑھنے سے غرض نہ تھی۔ پتہ نہیں جاگیرداری کا گھمنڈ تھا یا تعلیم سے دلچسپی کی کمی' کھینچ کھینچ کے انہوں نے بھی میٹرک کر ہی لیا اور پچھلے چھ سال سے گھر بیٹھے مکھیاں مارتے تھے۔

آج وسیمہ باجی کی مہندی تھی۔ گاؤں میں زیادہ فنکشن وغیرہ کا انعقاد تو ہوتا نہیں لیکن ماما اور بیہ نے چھوٹے سے مگر اچھے فنکشن کی ارینجمنٹ کر دی۔ صحن میں چارپائیوں کی جگہ کرسیاں رکھوا دیں اور ایک صوفہ مہمان خانے سے اٹھوا کے رکھ دیا جس پر بیہ نے پیلے اور سبز کاغذ کے پھولوں سے ڈیکوریشن کی اور یہ اچھا خاصا پیارا لگنے لگا۔

فنکشن کے وقت گاؤں کی اور رشتہ داروں کی کئی عورتیں موجود تھیں۔ میں نے سبز رنگ کی قمیص ٹراؤزر پہ پیلے رنگ کا دوپٹہ اوڑھا تھا۔ بیہ نے میک اپ کیا تھا میرے بالوں اور ہاتھوں میں گجروں کی لڑیاں تھیں۔ بیہ خود بھی اسی طرح کے سوٹ میں بہت پیاری لگ رہی تھی۔ فرق صرف اتنا تھا کہ بیہ کے لمبے لہراتے بال ان کی کمر تک جھولتے تھے اور میرے بال صرف شانوں تک لیکن یہ تو اپنا اپنا اسٹائل تھا ناں۔

لڑکوں نے سبز چنریاں گلے میں ڈال رکھی تھیں۔ لڑکیوں میں پھوپھو کی تینوں بیٹیوں نشاء' خوشبو اور نتاشا' جنہیں میں نشہ' بدبو اور بتاشا کہا کرتی تھی' نے بھی سبز لہنگے پہن رکھے تھے اور چہروں پر لیپا تھوپی کی ہوئی تھی۔

سہیل بھائی تو دور دور ہی تھے لیکن روحیل صاحب غالباً مووی بنا رہے تھے۔ رسم شروع ہوئی' ہر کوئی باری باری آتا' وسیمہ کو مہندی رسم کے مطابق ہتھیلی پر لگاتا اور چلا جاتا۔ میں کونے میں کھڑی اس



تمام منظر کو دیکھ رہی تھی' تبھی بیہ باجی یہ رسم ادا کرنے آئیں۔ انہیں دیکھ کر' میرا پچھلے دنوں والا دکھ پھر جاگ اٹھا۔ وہ مسکرا کر اپنی متوقع نند کی رسم مہندی میں شامل تھیں لیکن کیا وہ واقعی مسکرا رہی تھیں؟ کیا ان کی آنکھیں' ان کا دل' سب مسکرا رہے تھے یا وہ ڈھونگ رچائے ہوئے تھیں؟ لیکن وہ ہونٹ' وہ آنکھیں' وہ دل...... عاصم کے بنا کس طرح مسکرا سکتے تھے...... لیکن بیہ ڈھونگ رچانے میں کتنی ماہر ہو چکی ہیں۔ ڈرامہ کرتے رہنے کی انہیں کتنی عادت ہو گئی ہے۔

بیہ اس ماحول سے کتنی مختلف تھیں۔ یہ ماحول' یہاں کے لوگ' ان کے چھوٹے چھوٹے ذہن' چھوٹی باتیں اور بیہ...... وہ تو زرخیز ذہن رکھنے والی عقلمند اور سمجھدار لڑکی تھیں' پریکٹیکل اپروچ اور سمجھدار خواب رکھنے والی' ان کی زندگی میں شاید ایک ہی معصوم خواب تھا ''عاصم' اور اس کی محبت''۔ لیکن شاید وہ اس کو بھی تیاگ چکی تھیں۔ اچانک بیٹھے بیٹھے میری نظر بیہ کے ہاتھ میں پڑی سبز چوڑیوں پر پڑی اور میرے ذہن میں عاصم کی لکھی نظم دوڑ گئی۔

''شربتی کانچ کی ٹوٹی ہوئی نازک چوڑی
ایک آنچل میں بندھا ہے سب کچھ
تیری خوشبو میرے اشکوں میں لپیٹا آنچل''

پتہ نہیں کیوں میری آنکھوں میں آنسو آ گئے اور میں وہاں مزید بیٹھ نہ سکی۔ اس فنکشن کے شور سے دور میں جامن کے درخت کے نیچے والی گھاس کی راہداری کے ساتھ ایک پرانا کنواں جسے اب بیٹھنے کی جگہ بنایا گیا تھا' پر بیٹھ گئی۔ چاند کی بارہویں تاریخ تھی۔ ارمانوں اور خواہشوں کی جگمگاہٹ لیے ہوئے روشن چاند۔ میرے ذہن پر زوبیہ اور عاصم کی خاموش بے بس محبت بری طرح سے حاوی تھی۔

میں یونہی خاموش بیٹھی کہ مجھے اپنے پاس کسی کے بیٹھنے کی آہٹ محسوس ہوئی۔ میں نے مڑ کے دیکھا' وہ سہیل بھائی تھے۔ جب ہم یہاں رہتے تھے تو سہیل بھائی سے میری اچھی دوستی ہوتی تھی لیکن بیہ کی منگنی کے بعد پتہ نہیں کیوں وہ مجھے اچھے نہیں لگتے تھے۔

''یہاں کیا کر رہی ہو چھوٹی؟'' سہیل بھائی نے پہلے کی طرح مجھے ''چھوٹی'' کے نام سے پکارا۔

''سہیل بھائی! اب میں بڑی ہو چکی ہوں' جانتے ہیں فرسٹ ایئر میں آ چکی ہوں۔ فرسٹ ایئر پری میڈیکل' مستقبل کی ڈاکٹر ہوں میں' جانتے ہیں۔'' میرے لہجے میں نادانستہ تمسخرانہ پن تھا' ان کی تعلیم پر لیکن انہوں نے اسے نارمل ہی لیا۔

''بھئی مجھے نہیں پتہ میڈیکل' پری میڈیکل۔ میرے لیے تو تو آج بھی وہی چھوٹی ہے۔ آنکھوں کے سامنے پیدا ہوئی' گود میں کھیل کے بڑی ہوئی ہے۔ کھیتوں میں سیر کر کے کھیلی ہے میرے ساتھ۔ بڑی آئی ڈاکٹرنی۔'' انہوں نے عجیب لہجے میں کہا' مجھے کچھ اچھا نہ لگا۔ میں خاموش ہو گئی۔

''یہ بتا یہاں اس طرح اندھیرے میں' ادھر مہندی ہو رہی ہے اور تو یہاں اکیلی بیٹھی ہے۔''

''بس میرا دل نہیں لگ رہا تھا۔'' میں نے اداس لہجے میں کہا۔

''کیوں؟ دل کیوں نہیں لگ رہا۔ تمہاری بہن تو ایسی نہیں' ہر کسی کے ساتھ گھل مل جاتی ہے۔'' انہوں نے گویا فخر سے کہا۔

''مجھ میں اور زوبیہ باجی میں بہت فرق ہے اور ویسے بھی میں ان کی طرح اپنے اوپر حاوی احساسات چھپا نہیں سکتی۔ مجھے ڈرامہ کرنا نہیں آتا۔'' میں نے سختی سے کہا۔

''ڈرامہ...... کیا مطلب...... تمہاری بہن ڈرامہ کرتی ہے؟'' ان کی مسکراہٹ کچھ پھیکی پڑ گئی۔ میں چپ ہی رہی۔

''سہیل بھائی! دیکھا جائے تو دنیا کا ہر انسان ڈرامہ ہی کرتا ہے۔ ہماری ظاہری زندگیاں سب ڈرامہ ہیں' مادیت پرستی' مرئی اور غیر مرئی چیزوں کے پیچھے بھاگ دوڑ' پیسے کمانا' گھر بسانا' یہ تمام کی تمام چیزیں ڈھونگ ہیں' فریب ہیں' چھلاوا ہیں' زندگی کی حقیقت صرف محبت ہے۔ وہ محبت جو ہمیں رشتوں سے ہوتی ہے' اپنوں سے ہوتی ہے' اپنے خوابوں' اپنے ارمانوں سے ہوتی ہے۔ بیہ ڈرامہ اس لیے کرتی ہیں کہ انہیں آپ سے محبت نہیں۔'' میں نے دل کی بات صاف صاف کہہ دی لیکن میری اس حقیقت پسندی کا ان پر گویا کوئی اثر نہیں ہوا۔ وہ مسکرا کے بولے۔

''چھوٹی! تو جس محبت کی بات کر رہی ہے وہ محبت ہمارے معاشرے میں شادی کے بعد ہوتی ہے۔ تجھے کیسے پتہ کہ زوبیہ مجھ سے محبت نہیں کرتی۔ منگیتر ہے وہ میری' میرے نام کی زندگی جیتی ہے۔ اس کے پاس محبت کرنے کا ایک ٹھوس جواز ہے۔'' میں نے ان کے چہرے کو پل بھر کے لیے دیکھا' کچھ غصے سے' کچھ نفرت سے اور کچھ ہمدردی سے۔

''یہی تو غلط فہمی ہے آپ کی۔ محبت کسی جواز کو نہیں مانتی' نہ یہ کروائی جاتی ہے۔ محبت...... محبت تو بس ہو جاتی ہے۔ زمین سے اگنے والے خودرو پودوں کی طرح دلوں میں پھوٹ پڑتی ہے۔'' میں نے سراحد والا فلسفہ سہیل کے دماغ میں گھسانے کی کوشش کی۔

''سہیل بھائی! کسی کا منگیتر ہونا محبت کرنے کے لیے ضروری نہیں ہوتا نہ ہی شادی کر کے شوہر بن جانا۔ سہیل بھائی! کبھی کبھی سمجھوتے زندگی کے لیے ناسور بن جاتے ہیں۔ خوابوں کے بدلے محرومی ملنا زندگی کا روگ بن جاتا ہے۔ آپ میری بات سمجھ رہے ہیں نا؟'' میں نے پرامید آنکھوں سے انہیں دیکھا۔

''کوشش تو کر رہا ہوں۔ شاید تم کہنا چاہتی ہو کہ تمہاری بہن کو مجھ سے محبت نہیں ہے۔'' ان کے لہجے میں ہلکی ہلکی رنجش امڈ آئی تھی۔



''نہیں سہیل بھائی! میرا مطلب یہ نہیں' آپ جانتے ہیں کہ بیہ باجی کے بہت سے خواب ہیں۔ آپ کو پتہ ہے وہ ایک آرٹ گریجویٹ ہیں' آرٹسٹ ہیں' وہ رنگوں کی دنیا کی باسی ہیں۔ ان کے تمام خواب انہی رنگوں سے رنگے ہیں۔ ان کے ارمان بھی قوس وقزح کی طرح خوب صورت ہیں۔ بیہ باجی ایک آرٹ گیلری کھولنا چاہتی ہیں۔ ان پیسوں سے وہ غریبوں کی مدد کرنا چاہتی ہیں۔ وہ ہر عام لڑکی کی طرح زندگی کھل کر جینا چاہتی ہیں۔'' میں نے بہت کھلے کھلے لہجے میں کہا۔

''چھوٹی! اسے میرے ساتھ کوئی مشکل نہیں ہوگی۔ میری طرف سے کوئی رکاوٹ نہیں ہوگی' وہ بے شک کرلے جو چاہے۔ اس گھر میں کوئی بندش نہیں ہوگی اس پر۔'' سہیل بھائی انتہائی معصومیت سے بولے۔

''اس گھر میں رہنا ہی ان کے لیے بہت بڑی بندش ہوگی سہیل بھائی! یہاں اس گھر میں' جہاں ایک بار آ کر باہر نکلنا دشوار ہو جاتا ہے۔ جہاں ٹیلی فون' کمپیوٹر' انٹرنیٹ اور موبائل فون جیسی سہولتیں مہیا نہیں' جہاں تک آنے کے لیے ابھی پکی سڑک تک نہیں بنی۔ یہاں پہ بیہ کیا خوش رہیں گی۔ یہاں کی دھول مٹی میں ان کے تمام خواب رل جائیں گے' فنا ہو جائیں گے۔ سہیل بھائی! وہ آپ کی اس بڑی کوٹھی میں بے رنگ زندگی گزار کر مر جائیں گی اور ان کے ساتھ وہ تمام خواب بھی مر جائیں گے۔'' میری آنکھوں میں موتی اتر آئے تھے۔

''تم سے زوبیہ نے کہا یہ سب کچھ۔'' وہ پتہ نہیں کہاں کھو گئے۔ ان کے اس سوال پر میں نے سوچا کہ میں یہ کیا کرنے جا رہی ہوں۔ میں یہ باتیں اس شخص سے شیئر کر رہی ہوں جو یہ باتیں سمجھ ہی نہیں سکتا اور اس نے اپنے بابا اور میرے بابا تک یہ پہنچایا تو بیہ خواہ مخواہ رسوا ہو جائیں گی۔ بیہ کی عزت رکھنے کے لیے تو بیہ نے عاصم کے ساتھ جھوٹ بولا تھا اور میں...... یہ کیا کر رہی ہوں۔

''نہیں سہیل بھائی! بیہ نے مجھے کچھ نہیں کہا۔ بس ویسے ہی میرے دل میں خیال آیا تھا' وہ تو بہت خوش ہیں۔ بہت زیادہ۔ اچھا میں چلتی ہوں۔'' یہ کہہ کر میں اٹھی اور واپس فنکشن کے شور ہنگامے کا حصہ بن گئی۔

اگلا دن شادی کا دن تھا لیکن پچھلی رات پتہ نہیں کیا ہوا تھا کہ ماما بہت ڈسٹرب تھیں۔ شاید بیہ کی شادی کے بارے میں کچھ بات ہوئی تھی۔ دادو اور چچی بھی ماما سے ناراض تھیں۔ صبح جب میں کچن کی طرف گئی تو چچی دادی سے مخاطب تھیں۔

''دیکھ لیا خالہ اپنی لاڈلی بہو کو' بڑا عزیز رکھتی ہیں ناں آپ اسے۔ اپنی زندگی دے دی اسے' کیسے انکار کر گئی آپ کو۔ پتہ نہیں بیٹیاں بٹھائے رکھنی ہیں عمر بھر۔ یہی فرق ہوتا ہے اپنوں اور غیروں میں۔ آپ تو مجھے ہی غیر سمجھتی آئیں آج تک۔'' رضیہ چچی روہانسے لہجے میں بولیں۔

''بس رضو بس' تو فکر نہ کر۔ میرا بیٹا اللہ زندگی دے ابھی ہے ناں۔ تو فکر کیوں کرتی ہے' میں اس سے بات کروں گی۔'' دادو نے چچی کو تسلی دی۔

میں وہاں سے ماما کے پاس آئی تو وہ بہت الجھی الجھی تھیں' پوچھنے پر کچھ بھی نہ بتایا۔ میں نے بیہ سے پوچھا تو شاید انہیں بھی کچھ خبر نہ تھی۔

بہر حال شادی کی تقریب مکمل ہوئی اور اگلے ہی دن ماما کی طبیعت خراب ہوگئی۔ بابا نے فوراً ہمیں خاور بھائی کے ساتھ گاڑی پہ بھجوا دیا۔ ہم واپس آ گئے۔ مجھے واپس آنے کا کوئی افسوس نہ تھا مجھے تو عاصم کو ڈھونڈنا تھا۔ میں نے ارادہ باندھ لیا کہ میں جلد از جلد ایسا کروں گی۔

آج مجھے کالج کے بعد عاصم سے ملنے اس کے فلیٹ پہ گلشن اقبال جانا تھا۔ اس کے بارے میں اور کسی کو خبر نہ تھی۔ ماما کو میں نے مطلع کر دیا تھا کہ آج میرا کیمسٹری کا پریکٹیکل ہوگا لہٰذا مجھے دیر ہو سکتی ہے۔ چھٹی کے وقت میں کالج گیٹ سے وقت پہ نکلنا چاہتی تھی لیکن لڑکیوں کی بھیڑ تھی گویا بکرا منڈی تھی۔ پتہ نہیں چھٹی کے وقت لڑکیوں کو گیٹ توڑنے کی اتنی تڑپ کیوں ہوتی ہے جیسے کہ انہیں عمر قید کی سزا کے بعد چھوڑا جا رہا ہو۔

بہ مشکل کوئی پندرہ منٹ بعد گیٹ کچھ خالی ہوا۔ موقع پا کر ہی میں نکلی اور بس اسٹینڈ تک آئی۔ یہ تو مجھے پتہ نہ تھا کہ گلشن اقبال کی طرف کون سے نمبر کی بس جاتی ہے لہذا میں نے رکشہ لینے کا سوچا۔ رکشہ ڈرائیور کو میں نے مطلوبہ جگہ چلنے کو کہا۔ تقریباً آدھے گھنٹے کے بعد رکشہ ایک مخصوص اپارٹمنٹ کے باہر رکا۔

''بی بی جی! آپ کا صنم ٹیرس آ گیا۔'' میں اتری' رکشہ والے کو اس کے پیسے دیے اور صنم ٹیرس کے اندر آ گئی۔ مطلوبہ بلاک نمبر اور پھر فلیٹ نمبر ڈھونڈ لیا۔ گھنٹی بجانے سے قبل بہت سارے واہموں اور خدشوں نے مجھے گھیر رکھا تھا۔

دو تین گھنٹیاں بجانے کے بعد دروازہ کھلا اور ایک لڑکا باہر آیا۔ وہ نامانوس سا بندہ میری طرف حیرت سے دیکھ رہا تھا۔

''آپ۔ آپ عاصم ہیں؟'' میں نے کہا۔

''عاصم' جی نہیں۔ میں صارم ہوں' عاصم کا دوست۔ آپ کو عاصم سے ملنا ہے؟'' اس کے سوال پہ میں نے گردن اثبات میں ہلائی۔ ''آیئے۔'' وہ مجھے اپنے فرنشڈ فلیٹ کے اندر لے آیا اور ڈرائنگ روم میں بٹھا دیا۔ کچھ ہی دیر میں ایک مرد اندر داخل ہوا' یقیناً یہ عاصم ہی تھے۔ درمیانہ قد' بھرپور سراپا' پرکشش چہرہ اور قامت۔ وہ آئے' بنا کچھ بولے میری طرف دیکھا۔ اسی وقت میرے ذہن میں سہیل کا عکس آ گیا۔ کہاں یہ اور کہاں وہ...... یقیناً محبتوں کے ہونے اور نہ ہونے میں بہت فرق ہوتا ہے۔



''جی فرمایئے...... میں عاصم ہوں۔'' انہوں نے بہت شائستگی سے کہا۔

''میں زبیدہ ہوں' زبیدہ فرخ علی! زوبیہ فرخ علی کی چھوٹی بہن!'' میرے اس طرح کے تعارف پر عاصم کے چہرے پہ ایک رنگ سا دوڑ گیا مگر وہ خاموش ہی رہے پھر کچھ توقف کے بعد بولے۔

''مجھ سے کیا کام پڑ گیا...... اور میرا پتہ آپ کو کس نے بتایا؟'' ان کے لہجے میں خفگی بھی تھی اور حیرانی بھی۔

''عاصم بھائی! مجھے آپ سے کوئی کام نہیں پڑا اور نہ ہی میں کسی کے کہنے پر یہاں آئی ہوں۔ میں نے خود آپ کو ڈھونڈا ہے' اس خط پہ لکھے پتے کے ذریعے اپنی بہن کے لیے' آپ کے لیے' آپ دونوں کی محبت کے لیے۔'' میں نے وہ خط انہیں دکھایا' وہ مانوس سا خط دیکھ کر عاصم ایک بار پھر حیران ہوئے۔

''کون سی محبت؟ وہ جسے آپ کی بہن نے جھوٹا قرار دیا تھا اور ٹھکرا کے چلی گئی تھی جس کی چاہت اس کو تھی ہی نہیں۔'' ان کے لہجے میں بلا کی کرختگی تھی۔

''نہیں عاصم بھائی! وہ ایسی نہیں۔ بیہ کو میں اچھی طرح جانتی ہوں۔ وہ میری بہن ہے' وہ کسی کا دل ہرگز توڑ نہیں سکتی۔ عاصم بھائی! آپ کا بھی دل انہوں نے نہیں توڑا۔ وہ تو مجبور تھیں' جو اذیت انہوں نے آپ کے سپرد کی ہے اس سے کئی گنا زیادہ انہوں نے اپنے اوپر جھیلی ہے۔'' میرا لہجہ بیہ کی تمام اذیت کا آئینہ دار تھا۔

''عاصم بھائی! صرف بابا اور دادو کی بات رد نہ کرنے کے لیے انہوں نے ایک ان پڑھ لڑکے سے منگنی اور شادی پر رضامندی ظاہر کر دی۔ اپنی اور آپ کی محبت کو مجبوراً رد کیا۔ وہ معصوم لڑکی' بے گناہ ہی سزاوار ہوئی۔ تڑپتی رہی' جھلستی رہی' مگر کسی کو خبر نہ ہوئی۔ کوئی جان ہی نہ سکا۔'' میری آنکھوں میں آنسو آ گئے تھے۔ یہ تمام انکشاف عاصم کے لیے باعث حیرت تھے۔

''لیکن...... لیکن اس نے تو مجھے چھوڑا تھا' اپنی مرضی سے' اپنی منشا سے۔''

''نہیں' نہیں۔ عاصم بھائی نہیں' وہ آپ سے آج بھی محبت کرتی ہیں' آج تک۔'' میری تمام باتیں سننے کے بعد عاصم کے دل میں پنہاں محبت نے اک بار پھر سر اٹھایا' وہ تڑپ اٹھے۔ ان کے لیے یہ انکشاف بہت بڑا تھا۔

ان کے چہرے کا رنگ پل پل بدل رہا تھا۔ وہ وفاؤں کے الاؤ میں پل پل جل رہے تھے۔ وہ خاموش تھے مگر ان کی آنکھیں لحظہ بہ لحظہ رنگ بدل رہی تھیں۔

کوئی چاند چہرہ کشا ہوا
وہ جو دھند تھی وہ بکھر گئی

وہ جو حبس تھا وہ ہوا ہوا
کوئی چاند چہرہ کشا ہوا...... تو سمٹ گئی
وہ جو تیرگی تھی چہار سو
وہ جو برف ٹھہری تھی روبرو
وہ جو بے دلی تھی صدف صدف
وہ جو خاک اڑتی تھی ہر طرف
مگر اک نگاہ سے جل اٹھے
جو چراغ جاں تھے بجھے ہوئے
مگر اک سخن سے مہک اٹھے
مرے گلستاں' مرے آئینے
کسی خوش نظر کے حصار میں
کسی خوش قدم کے جوار میں
کوئی چاندہ چہرہ کشا ہوا
مرا سارا باغ ہرا ہوا

عاصم بھائی کو میں نے ایک ایک حقیقت بتادی۔ بیہ کے ساتھ بیتی ہر اذیت کی منظر کشی میں نے کرلی۔ ان کی منگنی سے پہلے کے قصے' منگنی کے وقت کے تاثرات' ہر چیز میں نے بیہ کے محبوب کے سپرد کردی۔ وہ پتھر کے بنے ہوئے بت کی مانند بے حس وحرکت تھے ـــــــ اس درخت کی طرح کہ جس کی جڑیں زمین میں جکڑی ہوئی ہوں اور وہ ہلکی سی جنبش سے بھی قاصر ہو۔

میں نے اس درخت کی جڑوں کو کچھ جنبش دینے کا راستہ نکالنا چاہا۔

''عاصم بھائی! اگر آپ میرا ساتھ دیں تو ہم دونوں بیہ کو اس گونگی' بہری زندگی سے نجات دلا سکتے ہیں۔'' ''ہم بیہ کو ان کی پسند کی زندگی دے سکتے ہیں۔''

''کس طرح......؟'' وہ بس یہی بول پائے۔

''مجھے پوری طرح تو پتہ نہیں کہ کس طرح لیکن یقیناً کوئی نہ کوئی راستہ ضرور ہوگا۔ میں بیہ سے کسی نہ کسی طرح بات کروں گی۔ آپ پلیز مجھ سے رابطے میں رہیے گا۔'' میں نے ملتجی لہجے میں کہا۔ وہ متواتر چپ تھے۔ میں جانے کے لیے اٹھی' وہ مجھے دروازے تک چھوڑنے آئے اور وہاں آ کر انہوں نے اپنی چپ کا قفل توڑ دیا۔

''زبیدہ! میں زوبیہ سے آج بھی اتنی ہی محبت کرتا ہوں جتنی پہلے کرتا تھا' لیکن آج تمہاری باتوں



نے اس کی عظمت دگنی کردی ہے میرے دل میں' میں اس کو پانے کے لیے سب کچھ کرنے کو تیار ہوں اور زبیدہ تم...... تم بہت اچھی لڑکی ہو۔ تم یقیناً میرے لیے دعاؤں کا ثمر بن کے آئی ہو...... کسی معجزے کی مانند۔'' ان کی آنکھوں میں جھلملاتی نمی' ان پر بیتے لمحات کی آئینہ دار تھی۔ ان کے دل میں چھپی محبت کا عکس تھی میں اسی محبت میں لمحہ لمحہ بھیگتی' آنسو بہاتی گھر تک آئی۔

میں گھر آئی تو گھر پر چچا' چچی اور دادو کو پایا۔ وہ گاؤں سے آج ہی آئے تھے۔ ان کے آنے پر مجھے حیرت کے ساتھ ساتھ غصہ بھی آیا کہ بیہ کی محبت کو مٹانے میں ان کا بہت بڑا رول تھا۔ وہ تینوں دادو کے کمرے میں بیٹھے تھے' ساتھ میں بابا اور ماما بھی تھے۔ میں آئی تو چچی کے چہرے پر مسکراہٹ آ گئی۔

''ائے میری بچی' میری چندا' آ گئیں واپس کالج سے۔ دیکھو تو کتنی کمزور ہوگئی ہے۔'' چچی نے میرے ماتھے پہ پیار کیا۔

''کیسی ہیں آپ چچی؟ اور وسیمہ باجی ٹھیک ٹھاک ہیں۔ کب آئے آپ لوگ؟'' میں نے بھی ایک ہی سانس میں کئی سوال پوچھ ڈالے۔

''دیکھو تو' میری بچی کتنا پیار کرتی ہے سب کو۔ ہر ایک کا پوچھتی ہے الگ الگ۔'' دادو نے مجھے پاس ہی بٹھا لیا۔

''یہ دیکھ گڑیا' یہ سب میں تمہارے لیے لائی ہوں۔'' چچی نے کپڑوں کے چند عدد جوڑے میری طرف بڑھائے۔ میں نے حیرانی سے ماما کی طرف دیکھا۔

''جاؤ زوبی' جا کے یونی فارم تبدیل کرلو اور زوبیہ سے کھانا بھی لے کر کھا لو۔'' ماما نے مجھے چلے جانے کا حکم دیا اور میں نے فوراً ہی مان لیا کہ مجھے بھی اب ان لوگوں کے درمیان الجھن ہوتی تھی۔ میں کچن میں آئی تو بیہ کو کام کرتے پایا لیکن آج وہ بھی کچھ الجھی الجھی سی نظر آ رہی تھیں۔ ان کی آنکھیں بھی سرخ سی تھیں' یقیناً وہ روئی تھیں' ان کی حالت دیکھ کر میں سمجھ گئی کہ ہو نہ ہو چچا چچی بیہ کا نکاح کروانے آئے ہیں۔ اسی لیے ماما بھی ڈپریس ہیں۔ بیہ نے مجھے کھانا دیا اور جلدی جلدی کام سمیٹ کر اوپر کمرے میں آ گئیں۔

پتہ نہیں بیہ کو کیا ہوا تھا' وہ میری کوئی بات بھی سننے کو تیار نہ تھیں اور ماما کو پتہ نہیں کیا ہوا تھا' نہ انہوں نے ڈائننگ ٹیبل پر سب کے ساتھ کھانا کھایا' نہ ہی شام کی چائے پی۔

میں صبح کالج جا رہی تھی تب بھی گھر کا ماحول بہت عجیب تھا۔ بیہ پتہ نہیں کہاں گئی ہوئی تھیں' ناشتے کے لیے بابا کے ساتھ بھی براجمان تھے سوائے ماما کے۔ سب سے برائے نام مل کر میں گھر سے نکل آئی۔ واپسی پر بھی مجھے کچھ خاص سراغ نہ مل سکا۔

لیکن شام کو بیہ باجی اور ماما ٹریس میں کھڑی باتوں میں مصروف تھیں جب میں نے کچھ سننے کی

کوشش کی۔ مجھے بیہ باجی کی آواز صاف سنائی دی۔

''ماما! میں ایسا ہرگز نہیں ہونے دوں گی۔ آخر بابا اپنی اولاد سے ہمیشہ ہی قربانی کیوں مانگتے ہیں۔ نہیں ماما! یہ کس طرح کا انصاف ہے ہمارے ساتھ' کیا سبھی والدین اس طرح ہوتے ہیں۔''

ماما مسلسل خاموش تھیں۔

''ماما! میں اس وقت چپ تھی کیوں کہ اس وقت میری قربانی مانگی گئی تھی لیکن اب' نہیں ماما! آپ کو بھی اس طرح خاموش نہیں رہنا۔'' بیہ غصے سے بول رہی تھیں۔

''تم کیا سمجھتی ہو زوبیہ! میں اس سب سے خوش ہوں؟ یہ جو سب ہو رہا ہے' مجھے یہ اچھا لگ رہا ہے؟ کل سے میں کیا اذیت جھیل رہی ہوں' خود پر جانتی ہو...... مگر تمہارے بابا...... میں انہیں کیسے سمجھاؤں زوبیہ!'' ماما بے بسی سے بولیں۔

''ماما! آپ نے کبھی اس کے چہرے کی طرف دیکھا ہے۔ کیسی معصومیت ہے اس کے نقوش میں۔ بابا اس سے اس کا بچپن کیوں چھیننا چاہتے ہیں۔'' بیہ کی آنکھیں بہنے لگی تھیں۔ میں حیران ہوئی کہ بیہ باجی کس کے بارے میں بات کر رہی ہیں۔ تبھی میں ٹیرس کا پردہ ہٹا کے ان دونوں کے سامنے آ گئی۔ میری آنکھوں میں پریشانی اور دکھ کے سائے دیکھ کر بیہ میری طرف آئیں۔

''نہیں زوبی! تو پریشان مت ہو' میں ویسا کچھ بھی نہیں ہونے دوں گی۔ میں نے اپنی قربانی دی ہے' میں تمہیں قربان نہیں ہونے دوں گی۔ میں تمہاری شادی کسی صورت روحیل سے نہیں ہونے دوں گی۔'' بیہ نے مجھے گلے سے لگا لیا اور میری سماعتیں گویا پھٹنے لگیں۔ یہ کیا......؟

میری شادی اور روحیل سے۔

کیا یہ جو گھر میں مسئلہ چل رہا ہے...... یہ میرا ہے؟

یہ جو سب کی آنکھوں میں آنسو ہیں' یہ میرے لیے ہیں؟

یہ لوگ جو آئے ہیں' تو یہ مجھے مانگنے آئے ہیں؟

میں تو مارے حیرانی کے کوئی سوال بھی نہ کر پائی۔

''زبیدہ! تم پریشان مت ہونا...... تمہارے بابا نے ہاں ضرور کر دی ہے لیکن میں انہیں منا لوں گی۔ وہ ایسا کبھی نہیں کر سکتے۔ ہم نے کیا بیٹیاں ان اَن پڑھ' گنواروں کے لیے پیدا کر رکھی ہیں۔'' ماما نے چشمے کے اندر اپنے اشک چھپانے چاہے۔

المیہ یہ نہ تھا کہ ان لوگوں نے مجھے مانگا تھا بلکہ المیہ تو یہ تھا کہ میرے بابا نے ہاں کر دی' بنا سوچے' بنا پوچھے۔

المیہ یہ نہ تھا کہ بیہ نے اپنی منگنی پر اُف تک نہ کی بلکہ المیہ یہ تھا کہ وہ میری منگنی پہ کیوں بغاوت پر اتر



آئی تھیں۔

اسی طرح المیہ یہ نہ تھا کہ مجھے روحیل سے دلچسپی نہ تھی بلکہ المیہ تو یہ تھا کہ زوبیہ کو سہیل پسند نہ تھا' اس لیے میرا قربان ہونا انہیں پسند نہ تھا۔ وہ شاید سمجھتی ہوں کہ میری زندگی میں بھی کوئی عاصم ہو' جسے میں بھی ان ہی کی طرح بابا کی خوشنودی کے لیے ٹھکرا دوں اور سر احد...... میرے دل کے گوشوں میں موجود میری پہلی محبت نے کروٹ لی۔ مجھے ان سے محبت ہے' میرے دل سے پہلی بار آواز آئی۔ یقین کی آواز' بھروسے کی پکار' میں تڑپ اٹھی۔ بیہ کے گلے سے لگی میں چپکے چپکے اشک بہاتی رہی۔

''تمہیں وسیمہ کی شادی کے فنکشنز میں روحیل نے دیکھا اور بقول ان کی والدہ کے' تم اسے پسند آ گئیں اور شادی کے دن ہی اس نے اپنی والدہ سے یہ فرمائش کی کہ وہ تم سے شادی کرنا چاہتا ہے اور اس کی والدہ نے بھی یہ بات ماما کو بتا دی۔ گاؤں میں ماما کی طبیعت تبھی خراب ہو گئی تھی۔ تبھی ہم یہاں جلدی چلے آئے تھے' لیکن ان چند دنوں میں دادو اور چچا نے مل کر بابا سے وہ التجائیں کی ہیں کہ بابا نے خوشی خوشی ہاں کر دی ہے اور انہوں نے ماما کو کہہ بھی دیا ہے کہ میری دونوں بیٹیوں کو میرے ہی دونوں بیٹوں سہیل اور روحیل کے لیے بنایا گیا ہے۔'' بیہ باجی انتہائی تنفر سے بولیں۔ میں چپ ہی رہی اور پھر میں بولتی بھی تو کیا۔

''مجھے نفرت ہونے لگی ہے بابا سے' دادو' چچا اور سب سے۔'' بیہ جھنجھلا اٹھیں۔

''بیہ! کیا آپ کو ان لوگوں سے تب نفرت ہوئی تھی جب انہوں نے آپ کو مانگا تھا؟'' میں نے بہت نارمل انداز میں کہا۔

''زوبی! وہ اور بات تھی۔'' بیہ نے فوراً ہی کہا۔

''کیوں۔ چھری چاہے گردن پر پھرے چاہے پیٹ پر' کرتی تو وہ زخمی ہی ہے۔ اسی طرح قربانی چاہے زوبیہ کی ہو چاہے زبیدہ کی' رہے گی تو وہ قربانی ہی ناں۔'' میں نے مسکرا کے کہا۔

''نہیں زوبی نہیں' فرق ہے۔ زوبی تم میری طرح فالتو نہیں ہو۔ میری طرح تم ان خوابوں سے نفرت نہیں کرتیں اور میری طرح......'' بیہ کچھ کہتے کہتے رک گئی۔

''اور تمہاری طرح گونگی اور بے زبان بھی نہیں۔ بیہ تم ٹھیک کہتی ہو تم میں اور مجھ میں بہت فرق ہے۔ سب سے بڑا فرق تو یہ ہے کہ تم نے اپنی محبت کو بھلا دیا اور میں اس طرح کے کسی گناہ کی سزاوار نہیں ہوں گی۔'' میں آنکھیں چھت پہ ٹکائے بولی۔ وہ کچھ دیر چونکیں پھر نارمل ہو کے بولیں۔

''زوبی! ہماری دنیا میں محبتیں کوئی حیثیت نہیں رکھتیں۔''

''نہیں بیہ! ہماری دنیا میں لڑکیاں کوئی حیثیت نہیں رکھتیں۔ مجھے سچ سچ بتاؤ' بیہ! کیا تمہیں کسی سے محبت نہ تھی؟'' میں نے بیہ کی آنکھوں میں آنکھیں ڈال لیں' ان کی آنکھیں پل بھر میں ویران

ہوگئیں۔ بے رنگ، سنسان، خاموش......

"محبت...... ہونہہ...... ہمیں تو یہ طے کرنے کا بھی حق نہیں کہ ہمیں محبت ہوئی تھی یا غلط فہمی۔ وہ خواب تھا کہ سراب۔" بیہ کا لہجہ اداس تھا۔

"لیکن اب مسئلہ میری محبت کا نہیں تمہاری زندگی کا ہے۔ میں کبھی بھی تمہاری شادی اس گھر میں نہیں ہونے دوں گی۔ کسی صورت میں تمہیں اس دلدل میں نہیں گرنے دوں گی۔ نہ آج اور نہ کل۔" بیہ سختی سے یہ کہتی چلی گئیں اور میں اپنے کمرے کی تنہائیوں میں اپنے معبود سے بات کرتی رہی۔

"کیا بات ہے زبیدہ! آج تمہارا فون صبح ہی صبح آ گیا۔" عاصم بھائی یقیناً میری علی الصبح کی بجائی گھنٹی پہ حیران ہوئے تھے۔

"میں آپ سے ملنا چاہتی ہوں عاصم بھائی!" میرا لہجہ اور ذہن سختی لیے تھا۔

"خیریت۔ کوئی پرابلم ہوگئی ہے کیا؟" ان کی نیند اب پوری کھل چکی تھی۔

"پرابلم تو نہیں لیکن ملنا ضروری ہے۔ کیا آپ آج دو بجے میرے کالج کے باہر مل سکتے ہیں۔ آپ تو جانتے ہیں میں فون پہ بات نہیں کرسکتی۔" میں نے عجلت میں کہا۔ انہوں نے اوکے کہہ کے فون رکھ دیا۔ میں جس کشمکش و پیچ کی کیفیت میں مبتلا تھی، اس کیفیت سے مجھے یقیناً کوئی نکال نہیں سکتا تھا۔ نہ بیہ نہ ماما اور نہ ہی میری سہیلیاں۔ اپنا مسئلہ صرف میں عاصم سے ہی ڈسکس کرسکتی تھی اور پھر ہی کوئی حتمی فیصلہ لے سکتی تھی چونکہ اس سے پہلے میں نے کوئی فیصلہ اپنے لیے نہیں کیا تھا، لیکن اس بار کوئی نہ کوئی فیصلہ کرلینا ضروری تھا۔ بیہ کی زندگی کے لیے، ان کی محبت کے لیے۔ یوں تو میری گھر والوں نے عادتیں بگاڑ رکھی تھیں۔ ماما اور بیہ میرے کپڑوں کی ٹینشن اپنے سر لیتیں۔ مجھے یہ بھی طے نہ کرنا پڑتا کہ مجھے کب کہاں کیا پہننا ہے اور آج، اپنی زندگی کا اتنا اہم فیصلہ اکیلے کرنا میرے لیے کتنا مشکل تھا۔

آج کالج میں تیسرا پیریڈ لائبریری کا تھا۔ میں جانا نہیں چاہتی تھی وہاں، کہیں سراحد کو دیکھ کر میرے پاؤں ڈگمگا نہ جائیں، جنہیں اس فیصلے پر میں نے بہت مشکل سے ٹھہرایا ہے۔ کہیں میں منتشر نہ ہوجاؤں، کہیں میرا حوصلہ ریت کی طرح مٹھی سے نکل نہ جائے۔

میں لائبریری میں گئی، کونے میں رکھی ٹیبل پر خاموشی سے بیٹھ گئی اور کسی غیر مرئی نقطے پہ اپنی آنکھیں ٹکائے رکھیں۔ میں سراحد کے وجود سے بھی منکر تھی۔ ان کی طرف دیکھنا بھی میرے لیے پل صراط پار کرنے کے مترادف تھا لیکن قدرت کو پتہ نہیں میرے امتحان کی جلدی تھی یا میرے حوصلے کی دیوار کو توڑنے کی مرضی کہ سراحد خود میری طرف آئے اور میرے سامنے رکھی کرسی پہ براجمان ہو کے اسی ظالم مسکراہٹ سے میرے حوصلے کو پسپا کرنے لگے۔ مجھے منتشر کرنے لگے۔

"کیا بات ہے؟ آج پھولوں جیسے چہرے پر پھر خزاں کی پرچھائیاں ہیں۔" وہ اسی مخصوص



اپنائیت سے بولے۔ آج میں نے پہلی بار یک ٹک ان کی طرف دیکھا تھا۔

"زبیدہ! کیا ہوا؟ آپ کی دوست کی شادی ہوگئی کیا؟" ان کی اپنائیت اب محبت سے لبریز نرمی میں تبدیل ہوگئی تھی۔ اس شخص کے اور میرے بیچ کچھ نہ تھا نہ کوئی رشتہ، نہ کوئی وعدہ، نہ کوئی خوش کن لمحہ، پھر بھی وہ مجھے اس طرح کیوں انتشار اور اشتعال میں گھیر لیا کرتا تھا۔ میری آنکھیں نم ہوگئی تھیں۔

"زبیدہ! کیا ہوا؟ آپ اتنی پریشان کیوں ہیں؟ چلیں میں آپ کو خوش کرتا ہوں، ایک اچھی سی خوش خبری سناتا ہوں۔" سراحد نے ہلکا پھلکا ہونے کی کوشش کی۔

"پتہ ہے زبیدہ! پرسوں یعنی سولہ تاریخ کو میری آزادی کی آخری تاریخ ہے۔ کیوں کہ پرسوں میرا نکاح ہے۔ میری کزن آفرین سے۔" ان کے اس انکشاف سے میری آنکھوں میں آئے آنسو خشک ہوگئے۔ نکاح، سراحد کا...... کسی اور سے...... میرے دل کے اندر ایک چھناکا سا ہوا۔ پھر ایک طویل خاموشی سی چھا گئی اور پھر اچانک کئی دھماکے ہونے لگے۔ کرچیاں بکھرنے لگیں۔ خواب ٹوٹنے لگے۔

"جانتی ہو زبیدہ! میری خالہ یعنی میری مستقبل کی ساس نے اچانک ہی یہ دھماکہ کیا۔ یوں تو آفرین اور میں ایک دوسرے کو بچپن سے پسند کرتے تھے لیکن ہمارے بڑوں نے بھی یہ سوچ رکھا تھا، یہ تو ہم نے کبھی تصور بھی نہ کیا تھا۔" سراحد خوش ہو کے بتا رہے تھے لیکن میرا ذہن ماؤف ہو کے ایک ہی نقطے پہ اٹکا ہوا تھا۔

"تقدیریں کبھی کبھار کتنی اچھی ہوجاتی ہیں۔" سراحد آنے والے دنوں کے خواب آنکھوں میں سجا کے بولے "تقدیریں کبھی کبھار بہت تلخ بھی ہوجاتی ہیں۔" میں نے دل میں سوچا۔

"مبارک ہو سر!" میں بامشکل ہی بول پائی۔

"پرسوں ضرور آنا اپنی دوست کے ساتھ، کارڈ ان کو دے دیا ہے۔" یہ کہہ کر وہ اٹھ گئے وہ جن سے نہ میرا کوئی رشتہ تھا، نہ وعدہ، نہ عہد و پیماں تھے، نہ کوئی خواب، وہ جن سے میرا ناتہ فقط ایک موہوم سے احساس کا تھا۔ وہ پل بھر میں مجھے اپنے سے بہت دور جاتے محسوس ہوئے۔ بہت دور...... بہت دور۔ آسمانوں کے فاصلوں تک۔ میں سوچتی ہی رہ گئی کہ خواب کتنے پاگل ہوتے ہیں۔ نہ یہ ناولوں کی طرح دلچسپ ہوتے ہیں اور نہ خوشبوؤں کی طرح دل فریب۔ نہ رنگوں کی طرح جاذب ہوتے ہیں اور نہ گیتوں کی طرح مدھر...... یہ جو بھی ہوتے ہیں، جیسے بھی ہوتے ہیں، ان کی حقیقت فقط ٹوٹنا ہی ہوتی ہے، بکھرنا ہی ہوتی ہے۔

سراحد کی آج کی باتوں نے مجھے سمجھا دیا کہ محبت بے شک خودرو پودوں کی طرح اگتی ہو لیکن کسی ایک دل میں اس کا پھوٹنا ہی سب کچھ نہیں ہوتا۔ ان پودوں کے کھلنے کے لیے دو دلوں کی موجودگی

بہت ضروری ہوتی ہے۔ میرے خوابوں کی کرچیاں ضرور ہوئیں لیکن میرے قدم میرے فیصلے پر مضبوطی سے جم گئے۔ ایسی مضبوطی سے کہ انہیں کوئی بھی ہٹا نہ سکتا تھا۔ میں نے اپنے دل میں ایک پلان بنایا اور اس پر عمل کرنا شروع کر دیا۔

★

عاصم بھائی سے ہوئی میری آج کی ملاقات میں مجھے پتہ چلا تھا کہ ان کا آگے پیچھے کوئی نہیں ہے۔ ماں باپ عرصہ پہلے وفات پا گئے۔ ایک بہن تھی' جس کی شادی کزن سے ہو گئی اور وہ دونوں ریاض شفٹ ہو گئے۔ یہاں وہ اکیلے تھے اور دو دوستوں کے ساتھ فلیٹ شیئر کر رہے تھے۔

آج ان کے ساتھ بیٹھ کر بہت ساری باتیں ڈسکس کیں' بہت ساری پلاننگ کی' دل کو کچھ اطمینان بھی ہو گیا۔ ذہن پر جو سراحد کے کھو جانے کا احساس طاری تھا' وہ بھی کچھ چھٹ گیا۔ دل کے انتشار میں کچھ کمی ہوئی۔

گھر آئی تو گھر کا ماحول ویسا ہی پایا۔ ویران سا...... دادو اور چچی بائیکاٹ کیے بیٹھی تھیں ماما سے' ماما اپنے کمرے کی ہو کے رہ گئی تھیں اور میرے لیے بابا کی ناراضگی برداشت کیے جا رہی تھیں اور بیہ باجی بے دلی سے گھر کے کام کاج کیے جا رہی تھیں۔ چچی اور دادو نے فیصلہ ہی کر لیا تھا کہ وہ کوئی پکا کام کر کے ہی یہاں سے جانے کا نام لیں گی۔

لنچ کے بعد میں کچھ ریلیکس ہوئی' شاور لیا' کپڑے چینج کیے اور اپنے پلان کے مطابق ماما کے کمرے میں چلی آئی۔ ماما آنکھیں موندے کسی گہری سوچ میں گم تھیں' نہ جانے وہ سوچ کیا تھی اور کتنی گہری تھی...... لیکن ان کے چہرے پر اتنی اداسی میں نے پہلے کبھی نہ دیکھی تھی۔

میں خاموشی سے ان کے بستر کے قریب آئی اور بیٹھ گئی۔ بیڈ پر ان کا سرد ہاتھ پڑا تھا' انہی کی طرح اداسیوں میں گھرا ہوا۔

''ماما!'' میں نے انہیں بہت پیار سے پکارا۔ ان کی بند پلکیں اٹھیں' ان کی آنکھوں میں نہ جانے کتنے رتجگے میں نے دیکھے اور وہ رتجگے یقیناً اپنی اولاد کے لیے تھے' میرے اور بیہ کے لیے۔ وہ اٹھیں' میرے ماتھے پہ پیار کیا۔

''آ گئیں کالج سے میری جان!''

''ماما! آپ باہر کیوں نہیں نکلتیں۔ یہ گھر آپ کا ہے...... اس گھر کی ایک ایک چیز پر آپ کا حق ہے۔ آپ کا اس طرح کٹ جانا کیا اچھا ہے؟'' میرے یہ کہنے پر ماما اور بھی اداس ہو گئیں۔

''عورت سوچتی ہے کہ وہ جس گھر کو اپنا سمجھ کر سجا رہی ہے' بنا رہی ہے' وہ گھر اس کا اپنا ہے لیکن ایسا نہیں ہوتا۔ عورت کا کچھ نہیں ہوتا' اس کا تو اپنا وجود بھی اپنا نہیں ہوتا۔ وہ گھر کے لیے تو کیا' اس اولاد



کے لیے بھی کوئی فیصلہ نہیں کر سکتی جس کو وہ اپنی کوکھ سے سینچتی ہے' اسے ہزاروں تکلیفوں سے بڑا کرتی ہے۔'' ماما کی آنکھیں کھنڈروں کی طرح ویران تھیں۔

''ماما! ہماری وجہ سے آپ کو کتنے دکھ سہنے پڑ رہے ہیں۔'' ان کی حالت دیکھ کر میں اپنی آنکھوں کی نمی کو چھپا نہ پائی۔

''اگر میرا دکھ میری بچیوں کو اس عذاب میں گرنے سے بچا سکتا ہے تو میں آخری سانس تک اس دکھ میں زندہ رہنا قبول کرتی ہوں۔ مجھے دکھ اس بات کا نہیں ہے کہ میری ساس مجھ سے بدل گئیں بلکہ دکھ تو مجھے اس بات کا ہے کہ تمہارے بابا' جنہیں میں نے اپنی پوری زندگی دے دی' وہ ہی مجھے سمجھ نہ پائے' جو کہ گھر کے پردوں کا رنگ بھی میری پسند کے بغیر فائنل نہ کرتے تھے۔ اپنی بچیوں کو بنا میری پسند کے کسی کو دے آئے۔'' ماما کی ویران آنکھیں بھی نم ہو گئیں۔

''ماما! کبھی کبھار ہم کو جیسا لگ رہا ہوتا ہے' منظر ویسا نہیں ہوتا۔ ماما! آج بہت ہمت سمیٹ کر میں آپ کو ایک راز بتانے آئی ہوں۔ مجھے امید ہے کہ آپ میرا ساتھ دیں گی۔'' میں نے بہت حوصلہ اکٹھا کیا۔ ماما میری طرف متوجہ ہو گئیں۔

''ماما! آپ نے جس وقت بیہ باجی کے رشتے پہ چپ کی تو یقیناً آپ خوش نہ تھیں کیوں کہ تب آپ نے اپنے شوہر کی بات کو اہمیت دینا بہتر سمجھا' نہ بیہ کی رائے لینا ضروری سمجھا اور نہ ان کی بات مانی' جب کہ بیہ اس رشتے پہ قطعی رضامند نہ تھیں۔ وہ کسی اور کو پسند کرتی تھیں' کسی سے محبت کرتی تھیں' لیکن انہوں نے اس محبت کی قربانی دے دی بابا اور سب کو خوش کرنے کے لیے اور جب میری باری آئی' میرے لیے روحیل کا رشتہ آیا تو آپ نے اور بیہ نے بغاوت کر لی۔ اپنے پرانے امیج کو یکسر تبدیل کر دیا۔ بنا یہ سوچے کہ میں روحیل کو پسند بھی کر سکتی ہوں۔'' میں نے بہت صفائی سے ایک جھوٹ گھڑا تھا' بیہ کی زندگی کی خوشیوں کے لیے۔

''کیا......؟'' ماما پر یہ انکشاف بہت حیران کن تھے۔

''ہاں ماما! میں روحیل سے محبت کرتی ہوں' اسے پسند کرتی ہوں اور اس سے شادی کرنا چاہتی ہوں اور زوبیہ عاصم کو پسند کرتی ہے۔ وہ سہیل سے شادی کبھی کرنا نہیں چاہتی۔ آپ زوبیہ کی شادی وہاں کرنے کو راضی ہیں لیکن میری نہیں۔'' یقیناً میری یہ اداکاری ماما پر شدت سے اثر انداز ہو رہی تھی۔

''زوبیہ کسی سے محبت کرتی ہے؟'' ماما سے کچھ بولا بھی نہ جا رہا تھا۔

''پچھلے چار سال سے' لیکن وہ گھٹ گھٹ کے مر رہی ہیں۔ پلیز ان کی شادی آپ عاصم سے کروا دیں اور انہیں ان کی محبت بخش دیں۔ رہی بات روحیل کی تو مجھے کوئی اعتراض نہیں۔ پلیز ماما' بابا کو منا لیں۔'' میں نے التجا کی اور اپنی بات ان کے سامنے رکھ دی۔ مجھے بیہ باجی کی خوشیوں کے لیے اپنا کتنا

منظور تھا۔ ہر حال میں، میں اپنی بہن کو خوش دیکھنا چاہتی تھی۔

ماما کے چہرے کے زاویے بدل رہے تھے۔ یقیناً وہ بہت بڑی سوچ میں ڈوب چکی تھیں۔ آج ان کی بیٹی نے ان کے سامنے جو انکشاف کیے تھے، وہ کچھ کچھ ناقابلِ یقین تھے اور کچھ حیران کن۔

اگلے دو دن تک گھر میں مکمل خاموشی تھی، میری توقع کے الٹ، میں تو کسی ہنگامے کا سوچے بیٹھی تھی۔ کسی طوفان کی توقع کیے بیٹھی تھی لیکن گھر پہ محیط اس موت جیسی خاموشی سے تو مجھے ڈر لگ رہا تھا، وہی روٹین جاری تھی، وہی روز و شب تھے، کہیں کوئی تبدیلی نہ تھی، کوئی بدلاؤ نہ تھا۔ عاصم بھائی بھی بار بار فون پر کچھ نئی پروگریس کا پوچھتے لیکن یقیناً کوئی بھی نئی پروگریس نہیں ہوئی تھی۔

آج بھی تیسرا دن شروع ہوا تھا اور وہی پرسکون خاموشی میری منتظر تھی۔ کئی خدشے، کئی وسوسے میرے دل کو گھیرے ہوئے تھے۔ میں کالج جانے کے لیے ابھی انٹرنس دروازے کو عبور ہی کر پائی تھی کہ کورٹ یارڈ میں مجھے ماما مل گئیں۔ کچھ کچھ تروتازہ، کچھ کچھ مرجھائی سی۔ وہ ہنسنے اور رونے کا عجیب امتزاج لگ رہی تھیں۔

''زوبی! میں تمہارا ہی انتظار کر رہی تھی۔'' ماما نے مسکرا کے کہا۔

''کیوں ماما! خیریت؟'' میں بھی مسکرا دی۔ اس دن کی بات کے بعد یہ ہم دونوں کی پہلی مسکان تھی۔

''آج آصف چھٹی پر گیا ہے، اس کی بیوی ہسپتال میں ہے ڈلیوری کے لیے۔ بیچارہ پریشان تھا بہت۔ تمہیں کالج چھوڑنے میں جاؤں گی۔'' ماما نے یقیناً مجھ سے پوچھا نہ تھا، مجھے بتایا تھا۔ وہ ہولے ہولے میرے ساتھ چلتی کار پورچ تک آئیں اور سوزوکی مہران کا دروازہ کھولا۔ میں بھی فرنٹ سیٹ کا دروازہ کھول کے بیٹھ گئی۔

''کتنی خوش نصیب ہوگی ہمارے ڈرائیور کی بیوی کہ اس کو اس قدر چاہنے والا شوہر ملا ہے جو کہ اس کی اتنی کیئر کرتا ہے۔'' ماما گاڑی ریورس کرتے ہوئے مجھ سے مخاطب تھیں، میں چپ ہی رہی۔

''پتہ نہیں میری بیٹیوں کے نصیب میں کوئی ایسا لڑکا ہوگا کہ نہیں۔ زوبیہ نے تو چلو اپنے بڑوں کی خوشی کا خیال کر کے اس آگ کو منتخب کیا، تمہیں کیا پڑی کہ اپنی بربادی کے راستے اس طرح منتخب کرو۔'' ماما کا لہجہ تو نارمل تھا لیکن ان کی باتوں میں آگ تھی، الاؤ تھا۔

''تم جیسی لڑکیاں صرف اپنا مستقبل سنوارنے کے لیے کوشاں ہوتی ہیں، پڑھتی ہیں، لکھتی ہیں، میرٹ بناتی ہیں، ڈاکٹر انجینئر بنتی ہیں اور اگر یہ سب نہیں ہوتا تو کسی اچھے خاندان کے پڑھے لکھے لڑکے کا انتخاب کر کے اس کی دلہن بنتی ہیں تاعمر مطمئن رہتی ہیں، خوش رہتی ہیں، مگر تم نے...... تم نے کیا کیا...... تم نے نہ اپنی تعلیم مکمل کی اور نہ کسی مہذب لڑکے سے محبت۔ تم نے انتخاب بھی کیا تو کس کا،



گاؤں میں رہنے والے میٹرک پاس ایک گنوار لڑکے کا؟'' ماما کا لہجہ آہستہ آہستہ اندر کی آگ اگلنے لگا تھا۔ میں بدستور چپ ہی تھی۔

''اگر میں تمہارے بابا کو بتا دوں تو وہ دو دن میں تمہاری شادی ادھر کر دیں اور تمہارے فیصلے پر گردن فخر سے تان لیں، لیکن میں ایسا نہیں ہونے دوں گی۔ زوبی! تم ابھی بچی ہو اور بچے صحیح فیصلے نہیں کرتے۔ اگر زوبیہ اپنی محبت کے لیے بغاوت کرتی تو میں اس کا ساتھ دیتی لیکن میں تمہارا ساتھ کس طرح دوں زبیدہ؟ کہ تم نے مجھ سے مانگی بھی ہے تو بربادی۔ میری بچی! جسے تم خواب سمجھ رہی ہو وہ سراب ہے، دور سے ریت کے چمکتے ہوئے ذرّے ہیں، بہروپ ہے۔ اس نے تمہیں چکنی چپڑی باتوں سے بہلایا ہے بیٹا! وہ گھرانا ہمارے قابل نہیں ہے۔ پلیز اس ضد سے ہٹ جاؤ زبیدہ...... پلیز۔'' ماما اب موم کی طرح پگھلنا شروع ہو گئی تھیں۔ وہ ایسی ہی تھیں۔ ریشم ایسا دل رکھنے والی ایک معصوم عورت۔

''ماما! میں نے آپ کا دل دکھانے کا ارادہ کبھی بھی نہیں کیا۔ آپ اپنی بیٹیوں کو خوش دیکھنا چاہتی ہیں ناں ماما! میں نے تو بس آپ سے آپ کی بیٹیوں کی اور خود آپ کی خوشیاں مانگی ہیں۔ اگر بیبہ کی شادی سہیل سے ہو گئی تو دو زندگیاں تباہ ہو جائیں گی ماما! بیبہ کی اور عاصم بھائی کی۔ وہ دونوں ایک دوسرے سے بہت محبت کرتے ہیں اور اگر میری شادی روحیل سے نہ ہوئی تو دادو، چچی اور پاپا، ان تینوں کے دل آپ سے متنفر ہو جائیں گے، آپ کا گھر بھی ٹوٹ سکتا ہے ماما! بابا کو کتنا دکھ پہنچے گا جب وہ بیبہ کے بارے میں سنیں گے، ماما اسی دکھ سے بچنے کے لیے ہی تو بیبہ نے خود کو اتنی اذیت دی ہے۔ پلیز ماما! آپ میرا ساتھ دیں۔ میں نے نہ کچھ غلط مانگا ہے اور نہ غلط سوچا ہے۔ آپ پلیز مجھے سمجھنے کی کوشش تو کریں۔'' میرے لہجے کی نرمی یقیناً ماما کے دل میں بس گئی تھی اس لیے تو وہ پیار سے بولیں۔

''پلیز آپ گاڑی گلشن اقبال کی طرف لے چلیں۔ میں آپ کو سب سمجھا دوں گی۔'' میرے یہ کہنے پر ماما نے کسی فرمانبردار بچے کی طرح سگنل سے گاڑی ٹرن کی اور پھر مصروف سڑکوں پر ہماری گاڑی گلشن اقبال کی طرف دوڑنے لگی۔

اسی مانوس صنم ٹیرس کے اندر میں نے گاڑی رکوائی اور ماما کو ساتھ لے کر عاصم بھائی کے فلیٹ تک آئی۔

دوسری بیل پر عاصم بھائی نے دروازہ کھولا۔ مجھے اور ماما کو دیکھ کر وہ حیران ہو گئے۔ وہ شاید کہیں جا رہے تھے، براؤن پینٹ کے اوپر گرین چیک شرٹ میں وہ نہایت اچھے لگ رہے تھے۔ ان کی چھب ہی نرالی لگ رہی تھی۔ وہ ایک موہوم سی حیرانی کے بعد ماما کو پہچان گئے تھے۔ انہوں نے ماما کو ادب سے سلام کیا اور ماما نے بھی مسکرا کے انہیں جواب دیا۔ ماما میرے بتائے بغیر ہی سب کچھ سمجھ گئی تھیں

لیکن میں نے بتانا پھر بھی ضروری سمجھا۔

''یہ عاصم بھائی ہیں ماما!''

''پہچان گئی ہوں' بتانے کی ضرورت نہیں۔ زوبیہ کی ماں ہوں۔'' ماما کی آنکھوں میں نمی اتر آئی تھی۔ عاصم بھائی ہم دونوں کو اندر لے آئے۔ کچھ دیر سرسری سی بات کی' پھر ماما کے صوفے تک آئے' اپنائیت سے ان کے گھٹنوں تک ہاتھ رکھ دیا اور نہایت پیار سے بولے۔

''آنٹی! میں نے بہت کم عمری میں اپنے والدین کھو دیئے۔ میرا کوئی ہوتا تو آپ سے آپ کی بیٹی کو مانگتا لیکن کوئی نہیں ہے اس لیے میں خود ہی یہ کام کرلیتا ہوں۔ میں آپ سے آپ کی بیٹی مانگتا ہوں آنٹی! میں ہر طرح سے لائق ہوں' سی اے کیا ہے۔ اچھی جگہ کام کرتا ہوں' اچھا کما لیتا ہوں۔ شادی کے بعد کمپنی کی طرف سے گھر بھی ملے گا اور سب سے بڑی بات میں زوبیہ سے بہت' بہت محبت کرتا ہوں۔ آج سے نہیں' کل سے نہیں ہمیشہ سے اور میں آپ کی بیٹی کو بہت خوش رکھوں گا۔'' عاصم بھائی کا وہ لہجہ بیک وقت میری اور ماما دونوں کی آنکھیں نم کر گیا۔ ماما نے بہت محبت سے ان کے سر پر ہاتھ رکھا۔

''بیٹا! میں نے اپنی بیٹی تجھے دے دی۔ مجھے اپنی دونوں بیٹیوں پہ ناز ہے۔'' ماما کی آنکھیں اب بہنے لگی تھیں۔ انہوں نے عاصم بھائی کے لیے رضا مندی ظاہر کر کے میرے پلان نمبر ون کو کامیاب کر دیا۔

عاصم بھائی سے ملنے کے بعد ماما مطمئن تو ہو چکی تھیں لیکن بابا سے اس بارے میں بات کی ہمت وہ ابھی بھی نہ کر پائی تھیں کیوں کہ یہ اتنا آسان تھا اور نہ سو فیصد ممکن۔ دوسری طرف دادو' چچی نے مل کر ایک محاذ بنا لیا تھا میرے حصول کے لیے اور بابا بھی ڈھکے چھپے انداز میں انہی کے ساتھ تھے۔ بس کچھ کچھ ماما کی ناراضی کا خیال تھا ورنہ وہ رضا مند تھے۔ آج تو ایک اور انہونی ہونے کو تھی کہ سہیل بھائی اور روحیل آ پہنچے تھے' انہیں دیکھ کر نہ صرف ماما کے بلکہ میرے بھی اوسان خطا ہو گئے۔ سوچنے کی قوت ختم ہو گئی۔ ہمیں یہ یقین سا ہونے لگا کہ ہو نہ ہو یہ دونوں اپنے کام کی تکمیل کے سلسلے میں ہی آئے ہیں۔ ماما نے مجھ سے کیے وعدے کے مطابق بیہ باجی سے سب کچھ چھپا رکھا تھا' اس لیے وہ بار بار مجھ سے پوچھتیں کہ زوبی اب کیا ہوگا' اب وہ لوگ آ گئے ہیں' ابھی بھی ماما کو اطمینان دلا کر ہی میں نیچے آئی تھی کہ

''ماما جو کچھ ہوگا یقیناً اللہ تعالیٰ کی مرضی سے ہوگا اور اس میں اس مالک کی منشا ضرور شامل ہوگی۔''

میں سیڑھیوں سے اتری تو دادی کے کمرے میں خاور بھائی کے ساتھ سہیل اور روحیل دونوں ہی نظر آئے۔ میں کمرے میں گئی اور رسماً سب کو سلام کیا۔ دادو اور رضیہ چچی کے چہرے مجھے دیکھ کر کھل اٹھے۔



''آ گئی میری بچی! آج کس طرح آنے دیا تیری امی نے تجھے؟'' دادو مجھے پیار کرتے ہوئے بھی ماما کے خلاف بولیں۔

''نہیں دادو! ماما نے تو مجھے کبھی منع نہیں کیا۔ وہ مجھے کہتی رہتی ہیں کہ میں نیچے آتی جاتی رہوں۔'' میں نے ماما کا دفاع کرنا چاہا۔

''میں صدقے جاؤں...... میری بچی کتنی تابعدار ہے۔ والدہ جو بھی کرے مگر اس کی پردہ پوشی کرتی رہتی ہے۔'' رضیہ چچی نے میری سائیڈ لینی چاہی۔

''چچی جان! تابعداری اور فرمانبرداری پرورش سے ہی آتی ہے اور میری پرورش یقیناً میری ماما کی ہے۔'' میں نے مسکرا کے کہا۔

''اے پرورش سے بڑھ کر ہاتھ خون کا ہوتا ہے اور خون تم ہمارا ہو۔ ہمارے خاندان کا ہو' تیری ماں تو غیر خاندان سے آئی تھی' پرائی تھی وہ۔'' رضیہ چچی تنک کر بولیں۔

''لیکن چچی جان! اگر کسی غیر خاندان کی بیٹی کو اپنی بیٹی سمجھ کر یا بنا کر کوئی اپنے گھر لے آتا ہے تو اپنا بنا کے لاتا ہے۔ پھر غیر ہونے کا سوال بھی پیدا نہیں ہوتا۔'' میں نے صاف گوئی سے کہہ دیا۔ چچی کے چہرے کے زاویے بدلنے لگے' تبھی فون کی گھنٹی بجی۔ خاور بھائی جانے لگے لیکن میں نے انہیں روکا۔

''رکیں بھائی! میری دوست کا فون ہوگا۔'' میں نے موقع غنیمت جان کر وہاں سے کھسک جانا ہی بہتر سمجھا۔ مجھے یہ پتہ نہیں تھا کہ فون کس کا ہے۔ لاؤنج میں بجنے والے ٹیلی فون کو اٹھایا تو دوسری طرف عاصم بھائی تھے۔

''عاصم بھائی! دو منٹ ہولڈ رکھیے گا میں اوپر اپنے کمرے سے فون اٹھاتی ہوں۔'' میں نے فون واپس کریڈل پر رکھا اور سیڑھیاں چڑھ کر اوپر آ گئی۔

''کیا بات ہے عاصم بھائی! آج آپ نے مجھے گھر پر فون کس طرح کر لیا؟'' میرے سوال پر وہ ہنس پڑے۔

''کیوں' میں اپنی بہنا کو فون نہیں کر سکتا۔ ویسے میں نے فون اپنے مستقبل کی عروسہ کا حال پوچھنے کے لیے کیا تھا۔ پتہ ہے زوبی! میں نے رات کو خواب میں اسے روتا ہوا دیکھا ہے۔''

''بالکل صحیح دیکھا ہے آپ نے۔ آج کل بیہ بہت اداس ہیں۔ مجھ سے کہتی تو نہیں لیکن وہ اندر ہی اندر منتشر ہوتی رہتی ہیں اور پھر جب سے چچی' بیہ کے ساتھ میرا ہاتھ بھی مانگنے آئی ہیں بیہ تو بیمار بھی پڑ گئی ہیں۔ ان کے منہ میں زبان تو ہے ہی نہیں جو کہ ان کے اندر کا حال بیان کر سکے۔ بس ان کی آنکھیں پتھر کی ہو گئی ہیں اور ان پتھر کی آنکھوں کو بھی کوئی نہیں دیکھ پاتا۔'' میرا لہجہ افسردہ ہو گیا۔

''زوبی! جب میں نے تمہاری بیہ باجی سے محبت کی تھی تو اس کی کانچ ایسی شفاف آنکھوں کو دیکھ کر

کی تھی‘ اس نے بچھڑنے کی اذیت مجھے بھی دی اور اپنی آنکھوں کو بھی لیکن زوبی! تم اس کو کہنا کہ وہ اداس نہ ہو۔ میں اس کی آنکھوں کے تمام خواب‘ تمام رنگ اسے واپس سونپ دوں گا۔ اس کا ہر ارمان سمیٹ کر اسے واپس تھما دوں گا۔‘‘ عاصم بھائی کے لہجے میں وفائیں بول رہی تھیں۔ ’’یہ بتاؤ گھر پر کیا صورتِ حال ہے؟‘‘ انہوں نے بات کا پہلو بدلا۔

’’میری تو کچھ سمجھ میں نہیں آ رہا ہے بھائی! کہ کیا ہو رہا ہے اور یہ کہ مجھے کیا کرنا چاہیے۔ کل سے تو سہیل اور روحیل بھی تشریف لا چکے ہیں۔ بابا سے بات کرنے کی ہمت کوئی بھی نہیں کر پا رہا۔ بیہ کو ابھی تک ہم نے کچھ بتایا نہیں۔‘‘ میں نے مایوس کن لہجے میں کہا۔

’’زوبی! ساری مایوسیاں اپنی جگہ‘ ساری محرومیاں بھی اپنی جگہ لیکن اس بار مجھے یقین سا ہو گیا ہے کہ میں تمہاری بہن کو اپنی دلہن بنا کے لاؤں گا۔ سچ یقین کرو میرا مجھے اس بار بہت بھروسہ ہے اپنے اللہ پر۔ وہ جو بھی کرے گا‘ بہت اچھا کرے گا۔‘‘ عاصم بھائی پرجوش انداز میں بولے۔

’’خدا کرے کہ آپ کا یہ بھروسہ تکمیل کو پہنچے۔ چلیں‘ فون رکھیں‘ کسی نے سن لیا تو خیر نہیں میری۔‘‘ میں نے مسکرا کے کہا اور فون واپس کریڈل پر رکھ دیا۔ عاصم بھائی کے حوصلے نے مجھے بھی قوت عطا کی تھی اور میں نے بھی فیصلہ کیا تھا کہ میں بابا سے خود بات کروں گی۔

بابا دو دن کے لیے پنڈی گئے ہوئے تھے‘ کسی کام کے سلسلے میں۔ سہیل بھائی کے گھر میں رہنے کی وجہ سے بیہ باجی بھی بہت وقت باہر لگا رہی تھیں۔ کبھی اپنے آرٹ کالج میں تو کبھی کسی دوست کے گھر۔ ماما نے بھی دادو اور چچی سے نئے تعلق استوار کر لیے تھے اور نیم رضامندی ظاہر کر دی تھی۔ مجھے اپنی کوئی فکر نہ تھی آج کل۔ مجھے تو صرف بیہ کے مستقبل کی جیت چاہیے تھی۔ ان کے خوابوں کی تعبیریں چاہیے تھیں۔ بابا کل رات دیر سے آئے تھے‘ اسی وجہ سے میری ان سے ملاقات ہو نہ پائی اور صبح جب میں اٹھی تو وہ دفتر جا چکے تھے اس لیے میں آج شام سے ہی ان کے انتظار میں بیٹھی تھی۔ ڈھیر ساری ہمت اکٹھی کیے کہ آج ان سے کہہ دینا ہے کہ میری شادی آپ بھلے روحیل سے کر دیں لیکن بیہ کے خواب نہ توڑیں۔ میں نے نہ کسی خواب سے واسطہ جوڑا ہے اور نہ کوئی امید باندھی ہے لیکن بیہ کے خوابوں کے توڑنے کا ظلم نہ کریں۔ صبح سے آج دل میں خدشوں اور واہموں کے طوفان بھی جمع تھے۔

کافی دیر سے میں لاؤنج میں بیٹھی خالی خالی ذہن سے ٹی وی کے چینل بھی تبدیل کیے جا رہی تھی تبھی ہارن بجا اور گاڑی پورچ میں داخل ہونے کی آواز آئی۔ میرے دل کی دھڑکنیں تیزی سے دوڑ لگانے لگیں۔ ماما اس وقت کچن میں مصروف تھیں۔ دادو اور ان کی پارٹی اندر کمرے میں اور بیہ گھر سے باہر۔

بابا انٹرنس ڈور سے گزر کر اندر لاؤنج میں آئے اور ان کے پیچھے کوئی اور بھی اندر آیا لیکن وہ کون تھا‘ میں نے غور سے دیکھا تو وہ عاصم بھائی تھے۔ خطرے کی گھنٹیاں میرے چاروں جانب بجنے لگیں۔



عاصم بھائی اور بابا کے ساتھ۔ عاصم بھائی کے دائیں بازو پہ پٹی بھی بندھی تھی۔ عاصم بھائی مسکراتے ہوئے اندر آ رہے تھے۔ میں ششدر اور حیران سی دونوں کو دیکھ رہی تھی۔ بابا بھی بظاہر مطمئن تھے۔

’’زوبی بیٹا! کیسی ہو؟‘‘ بابا نے مجھے دیکھتے ہی گلے سے لگا لیا۔

’’بابا! یہ......‘‘ میں نے گھبرا کے عاصم بھائی کی طرف اشارہ کیا۔

’’یہ بہت اچھا لڑکا اور انتہائی بہادر نوجوان ہے بلکہ یہ سمجھ لو کہ یہ میرے لیے ایک فرشتہ ہے۔‘‘ بابا نے مسکرا کے بات شروع کی۔ ’’آج تمہارے بابا کو خدا نے اسی انسان کے ذریعے بچایا ہے۔‘‘

’’وہ کیسے بابا!‘‘ میں ابھی تک سمجھ نہ پائی تھی۔

’’فہمیدہ‘ اماں جی‘ خاور‘ سہیل۔‘‘ بابا نے سب کو آواز دی اور پل بھر میں سبھی جمع ہو گئے۔ عاصم بھائی کو دیکھ کر ماما کی آنکھیں بھی مارے حیرانی کے پھٹ گئیں۔

’’یہ لڑکا عاصم ہے۔ آج جب میں آفس سے آ رہا تھا تو ایک موٹر سائیکل تیز رفتاری سے روڈ کی جانب بڑھا۔ اگر یہ نوجوان مجھے آ کے روڈ کے اس کونے سے ہٹا نہ لیتا تو شاید وہ جلد باز موٹر سائیکل مجھے اچک لیتی اور میں...... اسی بچاؤ کی وجہ سے اس لڑکے کے بازو پہ چوٹ بھی آئی۔‘‘ بابا نے سبھی کو خوش ہو کے بتایا۔

’’بیٹا! خدا تمہاری عمر دراز کرے۔ تم نے میرے بیٹے کی جان بچا کر ہم پر بہت احسان کیا ہے۔‘‘ دادو نے شکر گزاری سے کہا۔ پھر بابا نے ہم سب کا تعارف کروایا۔

’’بیٹا عاصم! یہ میری والدہ ہیں۔ یہ میری مسز ہیں‘ یہ چھوٹی بیٹی ہے زبیدہ! یہ خاور ہے‘ یہ دونوں میرے ہونے والے داماد اور بھتیجے سہیل اور روحیل ہیں۔ میری بڑی بیٹی زوبیہ شاید کہیں گئی ہوئی ہے۔‘‘

عاصم بھائی باری باری سب کو سلام کرنے لگے۔ بیہ کے خاندان سے یہ ان کی پہلی علیک سلیک ہی تھی لیکن وہ واقعہ یا ماجرا جو ابھی ابھی بابا نے سنایا تھا‘ وہ میری ماما کی سمجھ سے تو باہر ہی تھا۔

ایک ڈیڑھ گھنٹے کی نشست کے بعد جب عاصم بھائی چلے گئے تو کچھ دیر بعد میں نے ان کا سیل فون نمبر ڈائل کیا۔ دوسری طرف سے ان کی کھنکتی آواز آئی۔

’’خدا کے لیے عاصم بھائی! مجھے سمجھائیں کہ یہ سب کیا تھا؟‘‘ میں نے چھوٹتے ہی پوچھا۔ وہ قہقہہ لگا کر ہنس دیے۔ دیر تک ان کی آواز ایئر پیس میں گونجتی رہی۔

’’عاصم بھائی! آپ ہنس رہے ہیں۔ میرا تو ذہن ماؤف ہو چکا ہے سوچ سوچ کر۔ پلیز بتائیں۔‘‘ میں نے اصرار کیا۔

’’بھئی زندگی اتفاقات سے مزین ہے‘ کہیں بھی کبھی بھی کوئی بھی ٹکرا سکتا ہے۔ ویسے آج جو بھی سین پارٹ ہوا‘ میرا ایسا کوئی ارادہ نہیں تھا۔‘‘ وہ صاف گوئی سے بولے۔

''مطلب آپ یہ کہنا چاہتے ہیں کہ یہ فلمی سین واقعی اتفاق تھا۔''

''ہوں۔'' انہوں نے انتہائی معصومیت سے جواب دیا۔

''عاصم بھائی! مجھے یقین نہیں آ رہا۔'' مجھے غصہ آ رہا تھا۔

''بھئی زوبی! تم یقین کرو نہ کرو لیکن ایسا ہوا ہے۔ میں تمہارے بابا کے آفس کسی کام سے گیا تھا' میرا ان سے ملنے کا کوئی ارادہ بھی نہ تھا لیکن راستے میں میری ان پہ نظر پڑ گئی اور میں نے ان کی ٹکر موٹر سائیکل سے ہونے سے بچا لی۔ بس' قصہ مختصر وہ مجھے پہلے اسپتال لے گئے' میری پٹی کرائی اور پھر اپنے گھر لے آئے۔'' عاصم بھائی نے تمام قصہ بیان کیا۔

''یعنی اس میں سے کچھ بھی آپ نے جان بوجھ کر نہیں کیا۔'' میں ابھی تک غیر یقینی کی کیفیت میں مبتلا تھی۔

''آف کورس' میں مذاق نہیں کر رہا۔ ان کی گاڑی میں بیٹھنے سے پہلے میں بالکل بھی نہ جانتا تھا کہ وہ سید فرخ علی شاہ یعنی میرے ہونے والے سسر صاحب ہیں۔ اس وقت جب انہوں نے میرے بازو پر بینڈیج کرائی تبھی اپنا تعارف بھی کروایا۔'' وہ مزید بولے۔

''او مائی گاڈ...... یعنی یہ اتفاق تھا۔'' اب جا کے مجھے کچھ یقین آیا تھا۔

''نہیں یہ سب پری پلان تھا۔ زوبی اتنی وضاحت کے بعد بھی تمہیں مجھ پر یقین نہیں۔'' انہوں نے مجھے مطمئن کر کے فون بند کر دیا۔ آج کا یہ دھماکہ ویسے بڑا مزیدار تھا۔

اگلے دن ایک اور دھماکہ ہوا۔

بابا نے ماما کو اور سب کو بٹھا کر کہہ دیا کہ اگلے ہفتے زوبی اور زوبیہ کے نکاح کی سیریمنی ہے اور رخصتی اگلے ماہ دونوں کی اکٹھے ہو گی۔

بیہ یا کسی اور کو تو خیر کیا فرق پڑتا' میرے اور ماما کے اوسان خطا ہو گئے۔ یہ کیا؟ اتنی جلدی مگر کس لیے؟ اس طرح کے کئی سوال ماما نے بابا سے کیے لیکن بابا کا جواب وہی ہوتا جو دادو کی زبان پر ہر وقت رہتا۔

''کیا فرق پڑتا ہے' گھر کی بچیاں گھر ہی میں رہیں گی۔''

ماما تو میرے چہرے کی طرف دیکھ کے آنکھوں ہی آنکھوں میں یہ کہنا چاہ رہی تھیں کہ ''بچی اب بتاؤ' دعوے تو بڑے بڑے کر رہی تھیں۔ اب کیا ہوا۔'' اور میں...... میں اپنا حال کیا بتاؤں۔ میں سمندر میں گرا ہوا وہ ابابیل تھی کہ جس کو بچانے کے لیے کوئی تنکا نہ تھا یا پھر وہ پرندہ کہ جس کو اڑنے کے لیے کسی سمت کا پتہ نہ تھا۔

میں کیا کرتی؟ میں کیا کر سکتی تھی؟ دل تو کرتا کہ بیہ کو ہاتھ سے پکڑ کر عاصم کے پاس لے جاؤں اور



دونوں کی شادی کروا دوں۔

یا پھر سہیل سے منتیں کروں کہ خدا کے لیے تم بیہ سے شادی سے انکار کر دو' لیکن ان دونوں میں سے کوئی بھی قدم اٹھانا میرے لیے آسان نہ تھا کہ میں اندر سے بہت بدھو سی لڑکی تھی' ڈرنے والی' جھجکنے والی۔

میں آج سیدھی عاصم بھائی کے فلیٹ پہ آئی۔ وہ مجھے اس طرح اچانک صبح صبح سامنے پا کر خاصے حیران ہوئے۔

''زوبی! تم اتنی صبح؟ آج کالج نہیں گئیں۔ کوئی مسئلہ ہے کیا؟ مجھے فون کر دیا ہوتا۔'' وہ ایک ہی سانس میں کئی سوال پوچھتے رہے۔

اور میں خاموشی سے بیٹھی ان کی طرف دیکھتی رہی۔ میری آنکھیں اور ان کا چہرہ کب نمی سے دھندلانے لگا مجھے اس کا علم ہی نہیں ہوا۔ میری آنکھوں کو دھندلانے والے وہی اشک کب میرے گال اور پھر گردن اور پھر چہرہ بھگو گئے۔ میں جان ہی نہ پائی۔

''عاصم بھائی!'' میں نے بے بسی کی انتہا پہ پہنچ کر ان کو آواز دی تھی۔

''کیا ہوا زوبی! کیوں رو رہی ہو گڑیا؟'' انہوں نے بہت پیار سے میرے آنسو پونچھے' خاور بھائی کی طرح۔

''عاصم بھائی! بابا نے اگلے ہفتے نکاح کی تاریخ طے کر دی ہے۔ ہم کچھ نہیں کر پائے بھائی! ہم کچھ نہیں کہہ پائے۔'' میں بلک کے رو دی اور اپنی ہی گود میں منہ چھپائے سسکتی رہی۔ اپنے رونے کی وجہ سے میں عاصم بھائی کے تاثرات دیکھ ہی نہیں پائی۔ کچھ دیر' بلکہ بہت دیر عاصم بھائی بھی خاموش رہے' پھر میرے سر پہ ہاتھ رکھ کے بولے۔

''گڑیا! روؤ مت' دیکھو رونے سے کچھ نہیں ہوتا۔ وہ جو اوپر بیٹھا ہوا ہے ناں' وہ دلوں کے بھید خوب جانتا ہے اور قسمتوں کے کھیل بھی۔ ہم انسانوں کے ہاتھوں میں کچھ نہیں' سب اس اوپر والے کارساز کے ہاتھ میں ہے۔ زوبیہ کا مجھ سے بچھڑ جانا' تین طویل سالوں کے بعد تمہارا مجھے ڈھونڈنا اور پانا' یہ سب کچھ بھی کتنا معجزاتی طور پر ہوا ہے۔ بالکل ایسے ہی ہم کسی اور معجزے کے منتظر ہو سکتے ہیں۔ ہے ناں۔''

وہ میری طرف متوجہ تھے اور' میرے تو آنسو خشک ہو چکے تھے' اس عجیب شخص کی پر تاثیر گفتگو سے۔

''دیکھو زبیدہ! میں نہیں جانتا میں کیا کروں گا یا کیا کرنے والا ہوں' لیکن میں یہ جانتا ہوں کہ میرا پروردگار ضرور کچھ کرے گا۔'' ان کے اس کامل یقین پہ دنیا بھر کی خواہشیں قربان ہو سکتی تھیں۔ دنیا بھر کے خواب وارے جا سکتے تھے' پھر زبیدہ یا زوبیہ کے خواب تو کچھ نہ تھے۔

گھر میں تیاریاں شروع ہو چکی تھیں۔ دادی اور چچی کے لیے تو صرف سات دن تھے اور تیاریاں سات سو۔ روز بازاروں کے چکر لگائے جاتے' مختلف کام کیے جاتے۔ ماما بے دلی سے ہی سہی لیکن ان سب کاموں میں حصہ ضرور لے رہی تھیں کیوں کہ انہیں میری یا عاصم بھائی کی طرح کسی معجزے پر نہ یقین تھا اور نہ انتظار۔ وہ ایک اچھی بیوی کی طرح اپنے شوہر کی اطاعت گزاری کرنے لگیں اور ہر ایک کی منظورِ نظر بننے لگیں۔ دیکھا جائے تو ماما کا کوئی قصور نہ تھا' حالات ہی ایسے تھے۔

اور میں کتنی پاگل تھی' مجھے اپنی کوئی فکر نہ تھی کہ میں روحیل کو اپنا ساتھی بناؤں۔ مجھے اگر فکر تھی تو صرف بیبہ کی۔ عاصم کی بیبہ کی اور بیبہ کے عاصم کی بھی۔

یہ ہفتہ واقعی سات سو دنوں پہ نہیں' سات دنوں پر ہی مشتمل تھا اور یہ سات دن کس طرح بیتے' مجھے کچھ پتہ نہ چلا۔

آج صبح گھر کے ہر فرد کے چہرے پر خوشی کے سائے رقصاں تھے کہ آج دوہری خوشی تھی۔ زوبیہ اور سہیل کی شادی اور میری اور روحیل کی۔ گیارہ بجے کے قریب مہمانوں کی آمد شروع ہونی تھی اور دن کو بارہ بجے نکاح۔

آج صبح ماما ہمارے کمرے میں آئیں اور ہم دونوں کے عروسی لباس ہمیں دے گئیں۔ بیبہ بظاہر بہت مطمئن تھی اور اس کا یہ اطمینان مجھے مشتعل کیے جا رہا تھا۔

''تم خوش ہو بیبہ باجی!'' میں نے نہ جانے کیوں پوچھ لیا۔

''اپنے لیے تو نہیں لیکن تمہارے لیے بالکل خوش نہیں ہوں۔'' وہ بہت بجھے بجھے انداز میں بولیں۔

''میری ایک بات مانو گی زوبی! تم پلیز آج گھر سے بھاگ جاؤ۔'' بیبہ نے یہ بات بہت ہی آرام سے کہہ دی۔ میں حیرانی سے ان کی طرف دیکھنے لگی۔

''ہاں زوبی! تم یہاں سے بھاگ جاؤ' کہیں بھی۔ کسی دوست کے گھر یا پھر میری کسی دوست کے گھر۔ صرف چند دنوں کے لیے۔ میں بعد میں سب کو سچائی بتا دوں گی اس طرح تمہاری شادی روحیل سے ہونے سے بچ جائے گی۔''

کتنی مشترکہ اقدار تھیں ہم بہنوں میں' وہ میری شادی رکوانا چاہتی تھیں اور میں ان کی۔

''ٹھیک ہے' لیکن میری شرط یہ ہے کہ تم بھی میرے ساتھ بھاگو۔ اس طرح تمہاری شادی بھی سہیل سے نہیں ہو گی۔'' میں نے کمالِ اطمینان سے جواب دیا۔ اب کی بار میرا اطمینان انہیں مشتعل کر رہا تھا۔

''پاگل ہو گئی ہو زوبی! میری شادی سہیل سے ہر صورت ہونی تھی لیکن تم' تم تو بے وجہ ہی پھنس گئی ہو۔''



''غلط بیبہ...... غلط۔ میں نے نہیں' تم نے خود بے وجہ پھنسایا ہے اس دلدل میں' کیوں کہ میرے آگے کوئی راہ' کوئی راستہ' کوئی روشنی نہیں لیکن تمہارے آگے ہے۔ عاصم نام کی راہ اور روشنی۔'' میرے کہنے پر بیبہ کچھ دیر حیران ہوئیں پھر ان کی آنکھوں میں ویرانیاں اترنے لگیں جیسے کہ آسمان سے اڑتا ہوا کوئی پرندہ آنگن میں آ بیٹھے۔ اسی طرح بیبہ کی آنکھوں میں ویرانی پتہ نہیں کہاں سے اتر کے آ بیٹھی تھی۔

''عاصم...... تم عاصم کو کیسے جانتی ہو؟'' بیبہ کا لہجہ اور آواز بہت مدھم تھی' شاید وہ خود کو بھی یہ نام سنانا نہ چاہتی تھیں۔

''بیبہ باجی! عاصم کو میں نے تمہاری آنکھوں میں دیکھا ہے' تمہاری باتوں میں دیکھا ہے' تمہارے دل میں دیکھا ہے۔ وہ کم از کم میرے لیے انجان نہیں۔''

''اچھا تو تم عاصم سے ملی ہو اسی لیے تم اس دن میرے دل میں محبت کا فلسفہ گھسانے کے چکر میں تھیں۔ یاد رکھو زوبی! عاصم میرا گزرا ہوا کل ہے' جس کا میرے آج سے کوئی رشتہ نہیں اور تم بھی اس کا ذکر کسی سے نہ کرو تو بہتر ہے۔'' بیبہ کے سنہرے ماتھے پر پسینہ آ چکا تھا۔

''کروں گی' دنیا بھر سے کہوں گی' دکھاؤں گی تماشا تمام دنیا کو۔ ایک ایسی محبت کا کہ جو نہ جی سکتی ہے' نہ مر سکتی ہے' نہ کھل کے اپنا اعتراف کر سکتی ہے اور نہ اپنا گلا گھونٹ سکتی ہے۔'' میری آواز قدرے اونچی ہو گئی۔

''چپ رہو زوبیدہ! کوئی سن لے گا۔'' بیبہ سرگوشی میں بولیں۔

''نہیں سنے گا بیبہ' کوئی نہیں سنتا یہاں۔ سب کے سب بہرے ہیں۔ سب کی سماعتیں بہری اور بصارتیں اندھی ہیں۔ نہ کوئی دیکھ سکتا ہے اور نہ سن سکتا ہے۔ نہ تمہاری سسکتی' تڑپتی محبت کو اور نہ تمہارے روندے مسلے کملائے خوابوں کو۔ نہ تمہارے بے بس دل کو اور نہ تمہاری تمناؤں کو۔'' میں پورے کمرے میں روتی پھر رہی تھی اور بولے جا رہی تھی۔

''بس کرو زوبی! بس کرو۔'' بیبہ بیڈ پہ بیٹھی رو رہی تھیں اور التجائیں کر رہی تھیں۔

''کیا قصور ہوتا ہے بیبہ آخر ہم لڑکیوں کا کہ ان کے خوابوں والی آنکھوں کو ہی چھین لیا جاتا ہے۔ ان کے خواب نوچ کے ان کے پاؤں میں رشتوں کی زنجیریں پہنا دی جاتی ہیں۔ میں نہیں دیکھ سکتی بیبہ' یہاں تمہیں اس طرح تڑپتے اور نہ وہاں عاصم بھائی کو جھلستے۔ پلیز زوبیہ! تم شادی مت کرو سہیل سے۔ وہ تمہارے بغیر زندہ رہ لے گا لیکن عاصم نہیں رہ پائے گا۔ عاصم نہیں رہ پائے گا۔'' میں ہچکیاں لے لے کر زمین پر بیٹھ گئی۔ بیبہ میرے قریب آئیں اور مجھے گلے سے لگا کے روتی رہیں دیر تک اور اپنی خاموش محبت کا پہلا اقرار کرتی رہیں۔

بیہ نے مجھے تیار کیا اور پھر خود تیار ہونے بیٹھ گئیں۔ باہر مہمانوں کی آمد تقریباً شروع ہو چکی تھی۔ ہلکے میوزک کا شور اندر تک آ رہا تھا۔ میری سہیلیاں بھی آ چکی تھیں اور غالباً ابو کے خاص مہمان عاصم بھائی بھی۔ تھوڑی دیر بعد میوزک کی آواز کچھ مدھم پڑ گئی اور باہر سے باتوں کا ایک شور سنائی دیا اور یہ شور آہستہ آہستہ ہلکا ہو گیا۔ بیہ کچھ حیران ہوئی' پھر ہم نے دروازہ تھوڑا سا کھولا۔ اوپر کے لاؤنج میں سب ہی جمع تھے۔ بابا' ماما' دادو' چچی' چچا' روحیل' سہیل اور عاصم بھائی بھی۔ بابا صوفے پر بیٹھے بہت پریشان اور سہیل اپنی گردن جھکائے کھڑے تھے۔ چچا برس رہے تھے ان پر۔

''سہیل! تمہیں شرم نہیں آتی عین شادی والے دن انکار کرنے سے۔''

''نہیں ابا! مجھے زوبیہ سے شادی نہیں کرنی' اس کا چال چلن نہیں اچھا۔''

''خبردار سہیل خبردار! جو میری بچی کے کردار پر حرف بھی اٹھایا تو۔ میری بیٹیاں میرا غرور ہیں جنہوں نے آج تک میرے کسی فیصلے پر اُف تک نہیں کی' کوئی سوال تک نہیں کیا۔'' بابا انگلی اٹھا کے سہیل کو باور کرا رہے تھے۔

''ارے میری بچیوں نے تو صرف اپنے ماں باپ کی عزت رکھنے کے لیے ان پڑھ گنواروں سے شادی قبول کر لی۔'' ماما بھی برس پڑیں۔ پہلی بار ہی تو انہیں موقع ملا تھا۔

''سہیل بیٹا! میرے پتر' تجھے کیا ہوا ہے۔ کیوں پاگل پن کر رہا ہے۔'' دادو نے بھی اسے سمجھانا چاہا۔

''ناں دادی ناں' یہ میرا آخری فیصلہ ہے۔ میں شادی نہیں کروں گا۔'' سہیل بھائی اسی ہٹ دھرمی سے بولے۔ بابا کا غصہ اب اشتعال میں بدل گیا۔ انہوں نے سہیل بھائی کا بازو پکڑ کر انہیں دھکیلا۔

''نکل جاؤ...... نکل جاؤ میرے گھر سے۔ میں اپنی بچیوں میں سے کسی کی شادی نہیں کرتا تم دونوں سے۔ تم کیا سمجھتے ہو' میری بیٹیوں کو تم سے بہتر کوئی اور رشتہ نہیں مل سکتا۔''

''نہیں بھائی نہیں...... یہ تو پاگل ہے' ایسا مت کرو۔'' چچا نے بابا کو سمجھانا چاہا۔

''چپ ہو جاؤ تم۔ صرف تمہاری محبت کی وجہ سے میں نے تمہاری ہر بات مانی۔ اپنی بیٹیوں سے کچھ پوچھا تک نہیں۔ جاؤ' لے جاؤ اپنے دونوں بیٹوں کو اور چلے جاؤ میرے گھر سے۔'' بابا چچا سے اونچی آواز میں مخاطب تھے۔

''ناں بیٹا فرخ ناں۔'' دادی رونے لگی تھیں۔

''اماں جی! میری نیک بچی پہ یہ لڑکا الزام لگا رہا ہے۔ اس نے کبھی سوچا ہے کہ یہ میری بیٹی کے لائق ہے بھی یا نہیں۔ میں ہی پاگل تھا جو پتھر کو پکھراج تھمانے چلا تھا۔ دماغ خراب ہو گیا تھا میرا۔ چلے جاؤ یہاں سے سب کے سب۔'' بابا نے چچا کی اور ان کے بیٹوں کی اچھی خاصی بے عزتی کی۔ وہ وہاں



سے جانے لگے تھے کہ بابا نے انہیں عقب سے آواز دی۔

''رکو سہیل! میری بچی پہ تم الزام لگا رہے تھے ناں۔ ابھی دیکھو۔'' بابا نے عاصم کا ہاتھ پکڑ کے کہا۔

''عاصم! کیا تم میری بیٹی سے شادی کرو گے؟'' عاصم بھائی نے پہلے کچھ حیرانی سے دیکھا اور پھر گردن اثبات میں ہلا دی۔ بابا پھر زوبیہ کے پاس آئے۔

''زوبیہ! کیا تم اس لڑکے سے شادی کرو گی؟'' بیہ کی سمجھ میں آدھی باتیں ابھی تک نہیں آ رہی تھیں کہ عاصم کہاں سے آیا۔ بابا سے کیسے ملا اور بابا کیا کرنے جا رہے ہیں۔ بیہ روتی ہوئی بابا سے لپٹ گئی۔

''جہاں آپ کی خوشی ہو گی بابا! مجھے کوئی انکار نہیں۔''

اپنی فرمانبردار بچی کے منہ سے یہ جملہ سن کے بابا بہت خوش ہوئے پھر سہیل کو مخاطب کر کے بولے۔

''دیکھو...... یہ ہے میری بچی! صرف میری رضا کے لیے اس نے ایک انجان لڑکے کا ساتھ قبول کر لیا۔ تم اس دودھ کو میلا کر رہے تھے؟ تم اس دامن کو داغ دار کہہ رہے تھے۔''

سہیل اور چچا کی گردنیں جھک گئیں۔

''اگر اس بچے اور میری زوبیہ کی شادی دیکھنا چاہتے ہو تو رک جاؤ ورنہ ہمیشہ کے لیے میری آنکھوں سے دور ہو جاؤ۔''

اور پھر اس طرح ایک معجزہ ہو گیا۔ قسمتوں کا یہ اچانک فیصلہ ہونا تھا۔ یہ حقیقت کتنی خواب پہ مشتمل تھی۔

اس طرح میری بیہ اپنے عاصم کی ہو گئی۔

عاصم بھائی اس جیت پہ بہت خوش تھے۔ وہ میرے پاس آئے اور سرگوشی میں بولے۔

''دیکھا گڑیا! میرا اللہ کتنا عظیم ہے۔''

ماما اس مسرت کو سنبھالے نہ پا رہی تھیں اور پھر اس طرح میری بیہ اپنے من چاہے پیا کے گھر سدھار گئیں اور میری بھی شادی روحیل سے ہونے سے بچ گئی۔

آج میں بہت مطمئن ہو کر اپنے کمرے میں آئی تھی کہ فون کی گھنٹی بجی۔ دوسری طرف سہیل بھائی تھے۔ آج میں ان سے ناراض نہ تھی بلکہ خوش تھی۔ وہ بڑے تھکے تھکے انداز میں بولے۔

''گڑیا! میں نے تمہیں یہ بتانے کے لیے فون کیا ہے کہ اس دن تم نے مجھے محبت کا فلسفہ بہت اچھی طرح سمجھایا تھا۔ میں نے تمہاری بیہ باجی کے رنگ اسے لوٹا دیے ہیں' ان رنگوں کو دھول مٹی میں رُلنے سے بچا لیا ہے۔ آج صبح میں تمہارے کمرے میں بنا کسی ارادے کے آ رہا تھا تو اندر سے مجھے تمہاری آوازیں آئیں۔ تم کہہ رہی تھیں ناں زوبی کہ یہاں سب کے سب بہرے اور اندھے ہیں۔ میں نے

ثابت کر دیا کہ میں اندھا اور بہرا نہیں۔ زوبیہ سے اس کے رنگ کوئی نہیں چھیننے لگا۔'' یہ کہہ کر سہیل بھائی نے فون رکھ دیا اور ان کی باتوں نے ان کی قدر میرے دل میں بہت بڑھا دی اور پہلی بار میں نے سوچا کہ انسانیت صرف تعلیم سے ہی نہیں آتی' قدرت کی طرف بھی ملتی ہے۔ آج بہت دنوں بعد میں سکون کی نیند سوئی تھی۔

اگلی صبح عاصم بھائی اور بیہ باجی سب سے ملنے آئے تھے۔ بیہ ایک ہی رات میں بہت بدلی بدلی لگ رہی تھیں۔ کھلی کھلی نکھری نکھری۔

بابا' ماما' خاور بھائی' دادو سبھی بظاہر خوش تھے۔ سب کے ساتھ ناشتا کرنے کے بعد بیہ اور عاصم میرے کمرے میں آئے۔ بیہ مجھ سے مخاطب ہوئی۔

''زوبی! مجھے عاصم نے سب بتا دیا ہے کہ کس طرح تم نے اسے ڈھونڈا' کس طرح اسے میری مجبوریوں کا یقین دلایا اور کس طرح ناممکن کو ممکن بنایا۔''

''ہاں زوبی! یہ معجزہ ضرور تھا لیکن اس میں سب سے بڑا ہاتھ تمہارا تھا' اس ننھی سی لڑکی کا جو بقول زوبیہ کے ہر وقت خوابوں کے پیچھے رہتی تھی اور پاگلوں سی باتیں کرتی تھی۔'' عاصم بھائی نے خلوص سے کہا۔

''آج ہم دونوں تمہیں تھینکس کہنے آئے ہیں۔'' زوبیہ مسکرا کے بولیں۔

بیہ کو اپنا عاصم مل گیا۔ وہ اپنے گھر کی ہو گئیں۔

اور میں...... میرا کیا ہے۔ مجھے کبھی نہ کبھی پھر کوئی سر احد مل جائیں گے۔ آخر ابھی میری عمر ہی کیا ہے۔ چلیں اب میں اپنے کمرے کا دروازہ بند کرتی ہوں کہ کل مجھے پھر اپنی چنڈال چوکڑی دوستوں سے اتنے دنوں بعد کالج میں ملنا ہے۔ میرے خوابوں کے لیے دعا کیجیے گا کہ مجھے بھی جلد ہی کوئی عاصم مل جائے اور میری دنیا نکھر جائے۔

***

# مجھے پوجنے کو صنم ملا

کون یہ جانے کس موسم میں کب سچ بول سکیں گے
جب الفت کی رسم چلے گی تب سچ بول سکیں گے
آنکھیں بھی سچ بول سکیں گی لب سچ بول سکیں گے
سچ کہنے کا جب سیکھیں گے ڈھب بول سکیں گے

**مانو** بلی چھوٹی سی...... چھوٹی سی پر موٹی سی۔ جی چاہتا ہے دُم پکڑوں...... دُم پکڑوں یا چکر دوں لیکن وہ گھبرائے گی...... میرے پاس نہ آئے گی۔

ستارہ بھابی بلند آواز میں کہتیں اور ان کے پانچ عدد شاگرد ان کے پیچھے بلند و بانگ آواز میں دہراتے۔ ان کے گلوں سے نکلنے والی پھٹے بھونپو جیسی آواز تو مجھے کچھ زیادہ نہ بھاتی لیکن دوبارہ پھر جب ستارہ بھابی کی ستاروں سی جگمگاتی آواز ابھرتی تو میں کچن میں کھڑا کھڑا جھوم اٹھتا۔ میرا دھیان پل بھر کے

